آگاہ تھے، محرم ورمضان ورجب کی نفی فرمائی۔ مواہب میں ہے لم یکن فی المحرم ولا فی رجب ولا رمضان۔ شرح ام القریٰ میں ہے لم یکن فی الاشہر المحرم اور رمضان یہاں تک کہ علامہ ابن الجوزی وابن جزار نے اسی پر اجماع نقل کیا۔ نسیم الریاض میں تلقیح سے ہے اتفقوا علیٰ انہ ولد یوم الاثنین فی شہر ربیع الاول۔ اسی طرح ان کی صفوہ میں ہے کما للزرقانی ثم عزاہ ایضاً لابن الجزار۔ پس اس کا انکار اگر ترجیحات علماء واختیار جمہور کی ناواقفی سے ہو، تو جہل، ورنہ مرکب کہ اس سے بدتر۔ فقیر کہتا ہے مگر اس تقدیر پر استقرار حمل بماہ ذی الحجہ میں صریح اشکال کہ دربارہ حمل چھ مہینے سے کمی عادت محال، اور نحو او پر گزرا کہ مدتِ حمل شریف نو ماہ ہونا اصح الاقوال، تو یہ تینوں تصحیحیں کیونکر مطابق ہوں۔ لکنی اقول وباللہ التوفیق مہینے زمانہ جاہلیت میں معین نہ تھے، اہلِ عرب ہمیشہ شہرِ حرم کی تقدیم تاخیر کر لیتے جسکے سبب ذی الحجہ ہر ماہ میں دورہ کر جاتا قال اللہ تعالیٰ انما النسیٔ زیادۃ فی الکفر یحلونہ عاماً و یحرمونہ عاماً لیواطئوا عدۃ ما حرم اللہ یہانتک کہ صدیق اکبر و مولیٰ علی کرم اللہ تعالیٰ وجہما نے جو ہجرت سے نویں سال حج کیا۔ کہا گیا کہ وہ مہینہ واقع میں ذیقعدہ تھا سالِ دہم میں ذی الحجہ اپنے ٹھکانے سے آیا، سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے حج فرمایا اور ارشاد کیا ان الزمان قد استدار کھیئتہ یوم خلق السمٰوٰت والارض الحدیث رواہ الشیخان۔ یعنی زمانہ دورہ کر کے اسی حالت پر آگیا، جس پر روزِ تخلیق زمین و آسمان تھا اس دن سے نسی لنسیا منسیا ہوا، اور یہی دوازدہ ماہہ قیامت تک رہا تو کچھ بعید نہیں کہ اس ذی الحجہ سے ربیع الاول تک، نو مہینے ہوں۔ شاید شیخ محقق اسی نکتہ کی طرف مشیر ہیں کہ زمانہ استقرارِ مبارک کو ایام حج سے تعبیر کیا، نہ ذی الحجہ سے۔ اگرچہ اسوقت کے عرف میں اسے ذی الحجہ بھی کہنا ممکن تھا۔ اقول اب مسئلہ ثالثہ وخامسہ کی تصحیحوں پر مسئلہ اولیٰ کا جواب ۱۲ جمادی الآخرہ ہوگا۔ مگر جاہلیت کا دورہ نسی اگر منتظم مانا جائے، یعنی علی التوالی ایک ایک مہینہ ہٹاتے ہوں تو سال استقرارِ حمل اقدس ذی الحجہ، شعبان میں پڑتا ہے، نہ کہ جمادی الآخرہ میں کہ ذی الحجہ حجۃ الوداع شریف میں جب عمر اقدس حضور پرنور صلی اللہ تعالیٰ

عہ اس پر اعتراض ہے کہ بروز عرفہ صدیق و مرتضیٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہما نے اعلان احکام الٰہیہ فرمایا جسے رب عزوجل نے واذان من اللہ ورسولہ الی الناس یوم الحج الاکبر ان اللہ بریٔ من المشرکین ورسولہ فرمایا، اگر وہ ذی الحجہ نہ ہوتا ایسا نہ فرماتا۔

علیہ وسلم سے ترسٹھواں[۶۳] سال تھا۔ ذی الحجہ میں آیا تو ۱۲-۱۲ کے اسقاط سے جب عمرِ اقدس سے تیسرا سال تھا ذی الحجہ، ذی الحجہ میں ہوا، اور دوسرا سال ذلیقعدہ اور پہلا سال شوال اور سالِ ولادت شریف رمضان اور سال استقرار حملِ مبارک شعبان میں۔ لیکن اُن نامنتظموں کی کوئی بات منتظم نہ تھی، جب جیسی چاہتے کر لیتے، اکثر یہ لوگ جب لوٹ مار چاہتے اور مہینہ اُنکے حسابوں اشہرِ حرم سے ہوتا، تو اپنے سردار کے پاس آتے اور کہتے اس سال یہ مہینہ حلال کردے، وہ حلال کردیتا اور دوسرے سال گنتی پوری کرنے کو حرام ٹھہرا دیتا کما رواہ ابنا جریر والمنذر وابن مردویہ وابی حاتم عن ابنِ عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما تو اس سال جمادی الآخرہ میں ذی الحجہ ہونا کچھ بعید نہیں۔ واللہ تعالیٰ اعلم

**فائدہ:** سائل نے یہاں تاریخ سے سوال نہ کیا، اس میں اقوال بہت مختلف ہیں دو، آٹھ، دس، بارہ[۱۲]، سترہ، اٹھارہ، بائیس[۲۲]۔ سات قول ہیں، مگر اشہر واکثر وماخوذ ومعتبر بارھویں[۱۲] ہے۔ مکہ معظمہ میں ہمیشہ اسی تاریخ مکانِ مولدِ اقدس کی زیارت کرتے ہیں، کما فی المواہب والمدارج اور خاص اس مکان جنت نشان میں اسی تاریخ مجلسِ میلاد منعقد ہوتی ہے کما فی المدارج۔ علامہ قسطلانی وفاضلِ زرقانی فرماتے ہیں المشہور انہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ولد یوم الاثنین ثانی عشر ربیع الاول وھو قول محمد بن اسحٰق امام المغازی وغیرہ۔ شرح مواہب میں امام ابن کثیر سے ہے ھو المشہور عند الجمہور اسی میں ہے ھو الذی علیہ العمل۔ شرح الہمزیہ میں ہے ھو المشہور وعلیہ العمل۔ اسی طرح مدارج وغیرہ میں تصریح کی وان کان اکثر المحدثین والمؤرخین علی ثمان خلون وعلیہ اجمع اھل الزیجات واختارہ ابن حزم والحمیدی وروی عن ابن عباس وجبیر بن مطعم رضی اللہ تعالیٰ عنہم وبالاول صدرہ مغلطائی واعتمدہ الذہبی فی تذہیب التہذیب تبعا للمزی فی التہذیب وحکم المشہور بقیل وعزی الدمیاطی عشر اخلت **اقول** وحاسبنا فوجدنا غرۃ المحرم الوسطیۃ عام ولادتہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم یوم الخمیس فکانت غرۃ

شہر الولادۃ الکریمۃ الوسطیۃ یوم الاحد والھلال لیلۃ یوم الاثنین فکان یوم الاثنین الثامن من الشہر ولذا اجمع علیہ اصحاب الزیج وبجہو ملاحظۃ الغرۃ الوسطیۃ یظہر استحالۃ سائر الاقوال ماخلا الطرفین والعلم بالحق عند مقلب الملوین اور شک نہیں کہ تلقی امت بالقبول کے لیے شان عظیم ہے۔ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں الفطر یوم یفطر الناس والاضحی یوم یضحی الناس۔ عید الفطر اس دن ہے جس دن لوگ عید کریں اور عید اضحی اس روز ہے جس روز لوگ عید سمجھیں رواہ الترمذی عن ام المؤمنین الصدیقۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہا بسند صحیح اور فرماتے ہیں صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فطرکم یوم تفطرون واضحاکم یوم تضحون رواہ ابوداؤد والبیہقی فی السنن عن ابی ہریرۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہ بسند صحیح ورواہ الترمذی وحسنہ فزاد فی اولہ الصوم یوم تصومون والفطرالحدیث وارسلہ الشافعی فی مسندہ والبیہقی فی سننہ عن عطاء فزاد فی اخرہ وعرفۃ یوم تعرفون یعنی مسلمانوں کا روزہ عید الفطر عید اضحی، روز عرفہ سب اس دن ہے جس دن جمہور مسلمین خیال کریں۔ ای ولا المصادف الواقع ونظیرہ قبلۃ التحری۔ لاجرم عید میلاد والا بھی کہ عید اکبر ہے قول وعمل جمہور مسلمین ہی کے مطابق بہتر ہے فالاوفق العمل ماعلیہ العمل یہ ہے ان مسائل میں کلام مجمل اور تفصیل کے لیے دوسرا محل واللہ تعالیٰ اعلم بالصواب والیہ المرجع والمآب۔

## مسئلہ سادسہ:۔ شمسی تاریخ کیا تھی؟

**الجواب:۔** ولادت اقدس، ہجرت مقدسہ سے ترپن ۵۳ برس پہلے ہے مرفوع ۴۰ سال ۵ نداک۔ مرفوع ۷ سال ہر کا = ۵ لحرا کہ ۱۸۷۸۱ یوم ہوئے یعنی اس سال کا محرم وسطے سال ہجرت کے محرم وسطے سے اتنے دن پہلے تھا، شات پر تقسیم کیے جانے سے کچھ نہ بچا، اور ابتدائے سال ہجری بحساب اوسط پنجشنبہ ہے، تو ان ایام مذکورہ کا پچھلا دن چہارشنبہ تھا، اور جبکہ یہ پورے ہفتے ہیں تو ان کا پہلا دن پنجشنبہ تھا اور جب اس سال کا مدخل پنجشنبہ ہوا، تو اس ربیع الاول مدخل یکشنبہ، تو دوشنبہ کو نویں تھی

یعنی بحکم وسطے وہ ہلالی سے ایک دن پہلے ہوئی۔ اب مابین التاریخین ہماری تحقیق میں
احح لط ہے۔ ۵ لحہ ا = نرن ــ لحہ + محرم وصفر لط + ط ربیع الاول = نرنامو

۵۰۰ سال ن ــ مح لط
نر

۷۰ سال روز

ا ن د
ا ل ماسج
ک

تاریخ مطلوب بستم اپریل ۱۷۵۵ء معرفت یوم ہماری جداول سے
۵۷۱ - ۶ ۳ ۳ ۶ = ۲۳ ، ۲۳ ÷ ۲۸ باقی ۱۱ پس جدول میں مقابل
لا دیکھا مدخل ۱۷۵۵ء پنجشنبہ ہوا اور مدخل اپریل چارشنبہ پس بستم اپریل
دوشنبہ وھو المطلوب واللہ تعالیٰ اعلم۔

# فصل دوم

## مسئلہ ۱۹- ربیع اول شریف ۱۳۱۷ھ

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ وفات شریف حضور پُرنور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی تاریخ کیا ہے؟ بینوا توجروا

**الجواب:** قول مشہور و معتمد جمہور دوازدہم ربیع الاول شریف ہے ابن سعد نے طبقات میں بطریق عمر بن علی مرتضیٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہما امیر المومنین مولیٰ علی کرم اللہ تعالیٰ وجہہ الکریم سے روایت کی قال مات رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم یوم الاثنین لاثنتے عشرۃ مضت من ربیع الاول۔ یعنی حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی وفات شریف روز دوشنبہ بارھویں تاریخ ربیع الاول شریف کو ہوئی۔ شرح مواہب علامہ زرقانی آخر مقصد اول میں ہے الذی عند ابن اسحٰق والجمہور

انہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم مات لاثنتی عشرۃ لیلۃ خلت من شہر ربیع الاول اسی میں آغاز مقصد دہم میں ہے قول الجمہور انہ توفی ثانی عشر ربیع الاول۔ خمیس فی احوال النفس نفیس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم میں ہے توفی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم یوم الاثنین نصف النہار لاثنتی عشرۃ لیلۃ خلت من ربیع الاول سنۃ احدی عشرۃ من الہجرۃ ضحی فی مثل الوقت الذی دخل فیہ المدینۃ۔ اسی میں امام ابوحاتم رازی و امام رزین عبدری و کتاب الوفا امام ابن جوزی سے ہے مرض فی صفر لعشر لیقین منہ و توفی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم لاثنتی عشرۃ لیلۃ خلت من ربیع الاول یوم الاثنین۔ کامل ابن اثیر جزری میں ہے کان موتہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم یوم الاثنین لثنتی عشرۃ لیلۃ خلت من ربیع الاول۔ مجمع البحار الانوار میں ہے وصل بالحق فی نصف نہارہ لاثنتی عشر من ربیع الاول وقیل المستہلہ وقیل للیلتین خلتا منہ الاول اکثر من الاخیرین۔ اسعاف الراغبین فاضل محمد صبان میں ہے توفی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فی بیت عائشۃ یوم الاثنین قبیل الزوال للیلتین مضتا من ربیع الاول وقیل لیلۃ مضت منہ وقیل لاثنتی عشرۃ لیلۃ مضت منہ وعلیہ الجمہور۔ اور تحقیق یہ ہے کہ حقیقتاً بحسب رویت مکہ معظمہ ربیع الاول شریف کی تیرہویں تھی، مدینہ طیبہ میں رویت نہ ہوئی، لہٰذا ان کے حساب سے بارہویں ٹھہری وہی رُواۃ نے اپنے حساب کی بنا پر روایت کی اور مشہور و مقبولِ جمہور ہوئی۔ یہ حاصل تحقیق امام ماورزی و امام عماد الدین بن کثیر و امام بدر الدین بن جماعہ وغیرہم اکابر محدثین و محققین ہے۔ اسکے سوا دو قول ایک یکم ربیع الاول شریف ذکرہ موسی بن عقبۃ واللیث والخوارزمی وابن زبیر دوسرا دوم ربیع الاول شریف کہ دو رافضیان کذّاب ابومخنف و کلبی کا قول ہے۔ فقی الزرقانی بعد غرّہ والاول الیٰ من ذکرنا وعند ابی مخنف والکلبی فی ثانیہ۔ یہ دونوں اقوال محض باطل و نا معتبر بلکہ سراسر محال و نامتصور ہیں و ان میل الی کل نظر الی الحساب لامن حیث ان روایتھما اثبت فی الباب وانما یقدم الحساب علی القولین

بالبطلان والذھاب کما ستعرف بعون الملک الوھاب ووقع فی الکامل حکایة ثالث حیث قال بعد ما اعتمد قول الجمہور کما قلنا وقیل مات لضف النھار یوم الاثنین للیلتین یقیناً من ربیع الاول اھ

**اقول:** وھو وھم وکانہ شبہ علیہ خلتا بقیتا فان الحفاظ انما یذکرون ھھنا سوی المشھور قولین لاغیر تفصیل مقام وتوضیح مرام یہ ہے کہ وفاتِ اقدس ماہ ربیع الاول شریف روزِ دوشنبہ میں واقع ہوئی، اسقدر ثابت و مستحکم ولیقینی ہے جس میں اصلاً اجلاً نزاع نہیں۔ فتح الباری شرح صحیح بخاری و مواہب لدنیہ وشرح زرقانی میں ہے (ثم ان وفاتہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فی یوم الاثنین) کما ثبت فی الصحیح عن انس ورواہ ابن سعد باسانیدہ عن عائشة وعلی وسعد وعروة وابن المسیب وابن شھاب وغیرھم (من ربیع الاول بلاخلاف) کما قال ابن عبد البر (بل کاد یکون اجماعاً) الخ ادھر یہ بلاشبہ ثابت کہ اس ربیع الاول سے پہلے جو ذی الحجہ تھا اسکی پہلی روزِ شنبہ تھی کہ حجة الوداع شریف بالاجماع روز جمعہ ہے وقد ثبت ذالک فی احادیث صحاح لامناز علھا فلاحاجة بنا الی اطالة الکلام بسرذھا۔ اور جب ذی الحجہ ۱۰ھ کی ۲۹ روز پنجشنبہ تھی، تو ربیع الاول ۱۱ھ کی ۱۲ کسی طرح روز دوشنبہ نہیں آتی کہ اگر ذی الحجہ، محرم، صفر تینوں مہینے ۳۰ کے لیے جائیں تو غرہ ربیع الاول روز چہارشنبہ ہوتا ہے اور پیر کی چھٹی اور تیرھویں، اور اگر تینوں ۲۹ کے لیں، تو غرہ روز یکشنبہ پڑتا ہے، اور پیر کی دوسری اور نویں، اور اگر ان میں کوئی سا ایک ناقص اور باقی دو کامل لیجئے، تو پہلی سہ شنبہ کی ہے اور پیر کی ساتویں چودھویں، اور اگر ایک کامل دو ناقص مانیئے، تو پہلی پیر کی ہوتی ہے پھر پیر کی آٹھویں پندرھویں۔ غرض بارھویں کسی حساب سے نہیں آتی، اور ان چار کے سوا پانچویں کوئی صورت نہیں۔ قولِ جمہور پر یہ اشکال پہلے امام سہیلی کے خیال میں آیا، اور اسے لاحل سمجھ کر انھوں نے قول یکم اور امام ابن حجر عسقلانی نے دوم کی طرف عدول فرمایا۔ فی المواھب لبعد ذکرہ القول

المشهور (استشكاله السهيلي وذالك انهما اتفقوا ان ذا الحجة كان اول يوم الخميس) للاجماع ان وقفة عرفة كانت الجمعة (فمهما فرضت الشهور الثلثة توام او نواقص او بعضها المر يصح) ان الثاني عشر من ربيع الاول يوم الاثنين (قال الحافظ ابن حجر وهو ظاهر لمن تأمله وقد جزم سليمٰن التيمي احد الثقات بان ابتداء مرضه صلى الله عليه وسلم كان يوم السبت الثاني والعشرين من صفر ومات يوم اثنين لليلتين خلتا من ربيع الاول فعلى هذا يكون الصفر ناقصا ولا يمكن ان يكون اول صفر السبت الا ان يكون ذو الحجة والمحرم ناقصين فيلزم منه نقص ثلثة اشهر متوالية) وهي غايته ما تتوالى قال الحافظ واما من قال مات اول يوم من ربيع الاول فيكون اثنان ناقصين وواحد كاملا ولذا رجحه السهيلي (والمعتمد ما قال ابو مخنف) الاخباري الشيعي قال في الميزان وغيره كذاب تالف متروك وقد وافقه ابن الكلبي (انه توفي ثاني ربيع الاول وكان سبب غلط غيره انهم قالوا مات في ثاني شهر ربيع الاول فتغيرت فصارت ثاني عشر واستمر الوهم بذلك يا تبع بعضهم بعضا من غير تأمل اه مختصرا مزيدا من الشارح اقول ولظهر لمن تأمل هذا الكلام منشوء اختلاف نظر الامامين في الميل الى القولين فكان السهيلي نظر ان قول ابي مخنف لا يتأتى الا ان تتوالى الاشهر الثلثة ذوالحجة ومحرم وصفر نواقص وهذا في غاية الندرة بخلاف القول الاول فان عليه يكون شهرا كاملا وشهران ناقصين وهذا اكثير فترجح ذلك في نظره مع انه اشد ثبوتا بالنسبة الى ذلك وكان الحافظ نظر ان على القول الاول لا يبقى للجمهور عذر في الباب فالميل الى ما يكون فيه ابتداء عذر لهم كما ذكره من وقوع تصحيف شهر بعشر احسن حاملتن۔ مگر امام بدر بن جماعہ نے قولِ جمہور کی یہ تاویل کی کہ اثنی عشر خلت سے بارہ۱۲ دن گزرنا مراد ہے، نہ صرف بارہ۱۲ راتیں۔ اور بر ظاہر کہ بارہ۱۲ دن گزرنا تیرھویں ہی تاریخ

صادق آئیگا، اور دوشنبہ کی تیرھویں بے تکلف صحیح ہے، جبکہ پہلے تینوں مہینے کامل ہوں کما علمت۔ اور امام مادرزی و امام ابنِ کثیر نے یوں توجیہ فرمائی کہ مکہ معظمہ میں ہلالِ ذی الحجہ کی رویت شام چہارشنبہ کو پنجشنبہ کا غرّہ اور جمعہ کا عرفہ۔ مگر مدینہ طیبہ میں رویت دوسرے دن ہوئی تو ذی الحجہ کی پہلی جمعہ کی ٹھہری اور تینوں مہینے ذی الحجہ، محرم صفر تیس تیس کے ہوئے تو غرّہ ربیع الاول پنجشنبہ اور بارھویں دوشنبہ آئی ذکرہا الحافظ فی الفتح

اقول مدینہ طیبہ، مکہ معظمہ سے اگرچہ طول میں غربی اور عرض میں شمالی ہے اما الثانی فظاہر معروف لکل من حجر دنارہ واما الاول فثابت مثبت کالثانی فی الزیجات والاطلس من قدیم الاعصار۔ اور ان دونوں اختلافوں کو اختلاف رویت میں دخل بیّن ہے کہ اختلافِ طول سے بُعدِ نیّرین کم وبیش ہوتا ہے، اور اختلافِ عرض سے قمر کے ارتفاعِ بلد کے انتصاب مدار و ارتفاع قمر و طول مکث سب معینِ رویت ہیں، اور انکی کمی مخل رویت مگر بلدین کریمین کے طول وعرض میں چنداں تفاوت کثیر نہیں، اور جو کچھ ہے یعنی طول میں دو درجے اور عرض میں تین درجے وہ ما نحن فیہ میں ہرگز یہ نہ چاہے گا کہ مکہ معظمہ میں تو رویت ہو، اور مدینہ طیبہ میں نہ ہو، بلکہ اگر مقتضی ہوگا تو اسکے عکس کا کہ مقام جسقدر غربی تر ہو امکان رویت بیشتر ہوگا کہ دورۂ معدّل میں مواضعِ غربیہ پر نیّرین کا گزر مواضع شرقیہ کے بعد ہوتا ہے، اور حرکتِ قمر توالی بروج پر غرب سے شرق کو ہے، تو جب موضع شرقی میں فصل قمرین حدِ رویت پر ہو غربی میں اور زیادہ ہوگا کہ وہاں تک پہنچنے میں قمر نے قدرے اور حرکت شرق کو کی، اور شمس سے اس کا فاصلہ بڑھ گیا۔ یونہی جب عرض مرئی قمر شمالی ہو جیسا کہ یہاں تھا تو عرضِ بلد کا شمالی تر ہونا موجب زیادت تعدیل الغروب زائد ہو کہ باعثِ زیادت بعد معدل وطول مکث قمر ہوگا، مگر یہ ہے یہ کہ موانع رویت حدِ انضباط سے خارج ہیں تو دفع استحالہ و توجیہ مقالہ کے لیے ال کافی اور قواعد پر نظر کیجئے تو واقعی وہ دن مدینہ طیبہ میں رویتِ عادیہ کا نہ تھا۔ سلخ ذی القعدہ وسطیہ روز چہارشنبہ کو غروب شرعی شمس کے وقت افقِ کریم مدینہ منورہ میں موامرۂ رویت کے مقدمات یہ تھے:۔

| | |
|---|---|
| ناجِ یِ ا | تقویم شمس |
| مالحِ مد | تقویم مرئی قمر |
| حح حِ الف | عرض مرئی قمر شمالی |
| فط | تعدیل الغروب |
| مالح الحح | قمر معدّل |
| حط سولح | بُعد معدّل |
| حح لح | بُعد سوا |

برظاہر کہ جب بعدِ معدّل و بعدِ سوا دونوں دس درجے سے کم ہیں تو یہ حالت، حالتِ رویت نہیں قریب قریب اسی حالت کے مکّہ معظمہ میں تھے، مگر ازانجا کہ وہ نو درجے یہ آٹھ درجے سے زائد ہے رویت پر حکم استحالہ بھی نہ تھا حضور پُرنور سیدِ عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی برکاتِ بے نہایت کے حضور یہ کیا بات تھی کہ ایسے امکانِ غیر متوقع کی حالت میں غسل وقفہ جمعہ ملنے کے لیے بحکمِ الٰہی مکّہ معظمہ میں شام چہار شنبہ کو رویت واقع ہو گئی، اُفقِ مدینہ طیبہ میں حسبِ عادتِ معہودہ نہ ہوئی، پھر روزِ رویت ایام حمل، ثور و جوزا خصوصاً اُن بلادِ گرم سیر میں گرد و غبار ہونا کوئی نامتوقع بات نہیں، یہ تحقیق کلام علماء ہے۔ مگر امام عسقلانی نے ان توجیہوں پر قناعت نہ کی، پہلی پر مخالفتِ محاورہ سے اعتراض فرمایا کہ اہلِ زبان جب یہ لفظ بولتے ہیں، بارہ[۱۲] راتیں ہی گزرنا مُراد لیتے ہیں نہ بارہ[۱۲] دن کہ یہ تیرھویں پر صادق ہو، اور اول و دوم دونوں میں یہ استبعاد بتایا کہ چار مہینے متواتر تیس دن کے ہو لیے جاتے ہیں۔ فی المواھب عن الفتح ھذا الجواب بعید من حیث انہ یلزم منہ توالی اربعۃ اشھر کوامل۔

اقول اگر ندرت مقصود تو الزام مقصود کہ دفعِ استحالہ کو احتمال کافی۔ خود امام عسقلانی نے جو قول اختیار فرمایا اس پر تین مہینے متوالی ناقص آتے ہیں یہ کیا نادر نہیں؟ اور اگر امتناع مُراد، تو ظاہر الفساد تین سے زیادہ متواتر ۲۹ کے مہینے نہیں ہوتے۔ ہم کے چار تک آتے ہیں، ہاں پانچ نہیں ہوتے۔ تحفہ شاہیہ علامہ قطب الدین شیرازی و زیج الغ بیگی

میں ہے" دا اللفظ "اہل شرع ماہ ہائے ایں تاریخ از رویت ہلال گیرند و آں ہرگز از سی ۳۰ روز زیادہ نباشد و از بست ۲۹ و نہ روز کمتر ے وتاچہار ماہ متوالی سی سی ۳۰ آید و زیادہ نے وتا سہ ماہ متوالی بست ۲۹ و نہ بست و نہ آید و زیادہ نے" لنہ اقول وباللہ التوفیق قول جمہور سے قول مہجور کی طرف عدول نا مقبول ہونے کے لیے اسی قدر بس تھا کہ اسکے لیے توجیہ وجیہ موجود ہے نہ کہ جب وہ اقوال مہجورہ دلائل قاطعہ سے باطل ہوں کہ اب تو انکی طرف کوئی راہ نہیں۔ اوپر واضح ہوا کہ ان دونوں حضرات کا منشائے عدول تمسک بالحساب ہے کہ پیر کا دن یقینی تھا اور وہ بارہویں پر منطبق نہیں آتا، پہلی دوسری پر آسکتا ہے، مگر حساب ہی شاہد عدل ہے کہ اس سال ربیع الاول شریف کی پہلی یا دوسری پیر کی ہونا باطل و محال ہے۔ فقیر اس پر دو حجت قاطعہ رکھتا ہے، دلیل اول غرہ وسطیہ کہ علمائے زیج بحساب اوسط لیتے ہیں نیرین کے اجتماع وسطی سے اخذ کرتے ہیں، اور بداہۃً واضح کہ رویت ہلال اجتماع قمرین سے ایک مدت معتد بہا کے بعد واقع ہوتی ہے، تو غرہ ہلالیہ کبھی غرہ وسطیہ سے مقدم نہ آئیگا وانما غایتہ التساوی اور اجتماع و رویت میں کبھی اتنا فصل بھی نہیں ہوتا کہ قمر ڈیڑھ دو برج طے کر جائے لہٰذا التقدم وسطیہ کی نہایت ایک دو دن ہے و لیس کل ذلک ظاہر علی من لہ اشتغال بالفن اور آشنائے فن جانتا ہے کہ سلہ ھ میں ماہ مبارک ربیع الاول شریف کا غرہ وسطیہ روز سہ شنبہ تھا تو غرہ ہلالیہ یکشنبہ یا دوشنبہ کیونکر متصور کہ اگر یہ سہ شنبہ متاخر ہے تو ہلالیہ کا وسطیہ پر تقدم لازم آتا ہے، اور اگر مقدم ہے تو اجتماع سے چار پانچ روز تک رویت نہ ہونے کا لزوم ہوتا ہے اور دونوں باطل ہیں وبھٰذا الدلیل یستحیل ما تقدم عن سلیمٰن التیمی من کون غرتہ صفر یوم السبت فان غرتہ الوسطیہ یوم الاثنین فکیف یمکن ان تقدمہا الہلالیۃ بیومین او تتاخر عنہا بخمسۃ ایام وبہ یظہر استحالۃ ما اعتمدہ الحافظ بوجہ اٰخر فان مبناہ انما کان علی ھٰذا کما علمت۔

دلیل دوم :- فقیر نے شام دوشنبہ ۲۹ صفر وسطے سلہ ھ کے لیے اُفق کریم مدینہ طیبہ میں نیرین کی تقویمات استخراج کیں، اور حساب صحیح و معتمد نے شہادت دی

کہ اُسوقت تک فصلِ قمرین حدِ رویت متعادہ پر نہ تھا، آفتاب جوزا کے ۶ درجے ۱۷ سترہ دقیقے باون ۵۲ ثانیے پر تھا، اور چاند کی تقدیم مرئی جوزا کے پندرہ ۱۵ درجے ستائیس ۲۷ دقیقے اکتیس ۳۱ ثانیے۔ فاصلہ صرف ۹ درجے ۹ دقیقے ۳۹ ثانیے تھا۔ اور حسب قول متعارف اہلِ عمل رویت کے لیے کم سے کم دس درجے سے زیادہ فاصلہ چاہیئے۔ حاشیہ شرح چغمینی للعلامۃ عبدالعلی البرجندی میں ہے المذکور فی الکتب المشہورۃ انہ ینبغی ان یکون البعد بین تقویمی النیرین اکثر من عشرۃ اجزاء وقیل ینبغی ان یکون ما بین مغاربیہما عشرۃ اجزاء او اکثر حتّٰی یکون القمر فوق الارض بعد غروب الشمس مقدار ثلثے ساعۃ او اکثر والمشہور فی ھذا الزمان بین اھل العمل انہ ینبغی ان یتحقق الشرطان حتّٰی تمکن الرویۃ ویسمون البعد الاول بعد السواء والبعد الثانی البعد المعدّل۔ شرح زیج سلطانی میں ہے "بایدکہ بعد معدل ۱۰ دہ درجہ باشد یا زیادہ و بعد میانِ ۲ دو تقویم ایشان از دہ ۱۰ زیادہ باشد تا ہر دو شرط وجود نگیرد ہلال مرئی نشود و متعارف دریں زمان ایں ست"۔

جزئیاتِ مؤامرہ کی جادول یہ ہے

| | |
|---|---|
| دم بت | وقت غروب شرعی بعد نصف النہار وسطے زیجی |
| بج و سر نب | تقویم حقیقی شمسی بوقت مذکور |
| یج سو ے الب | تقویم حقیقی قمر بوقت مذکور |
| حم سم | عرض حقیقی قمر شمالی |
| مب قیہ ثا ........ | اختلاف منظرِ قمر طولی جدولی |
| الم قہ ح ........ | اختلاف منظر قمر عرضی جدولی |
| یج یہ کز لا | تقویم مرئی قمر |
| ابتہ مح لب | عرض مرئی قمر شمالی |
| آحہ ........ | تعدیل الغروب |
| بج سو لد لا | قمر معدل |
| زند جہ ۞ لحہ | مطالع نظیر جزو الشمس |

| | |
|---|---|
| رسو لو | مطالع نظیر جزء القمر المعدل .................. |
| ما مہ لم | بعد معدل .................. |
| طہ ط لط | بعد سوا .................. |
| غیر متوقع | حکم رویتِ ہلال .................. |

جب شبِ سہ شنبہ تک نیّرین کا یہ حال تھا کہ وقوع رویتِ ہلال ایک مخفی بعید غیر متوقع احتمال تھا، تو اس سے دو ایک رات پہلے کا وقوع بداہۃً محال تھا، جب اس ذات قمر صرف ۹ درجے آفتاب سے شرقی ہوا تھا تو شام یکشنبہ کو قطعاً گئی درجے اس سے غربی تھا، اور غروبِ شمس سے کوئی پاؤ گھنٹے پہلے ڈوبا، اور شام شنبہ کو تو عصر کا اعلیٰ مستحب وقت تھا، جب چاند حجلہ نشین مغرب ہو چکا پھر رات کو رویتِ ہلال کیا زمین چیر کر ہوئی

غرض دلائلِ ساطعہ سے ثابت ہے کہ اس ماہِ مبارک کی پہلی یا دوسری دو شنبہ کی ہرگز نہ تھی، اور روزِ وفاتِ اقدس یقیناً دو شنبہ ہے، تو وہ دونوں قول قطعاً باطل ہیں، اور حق و صواب وہی قولِ جمہور بمعنی مذکور ہے۔ یعنی واقع میں تیرھویں اور بوجہ سطور تعبیر میں بارھویں کہ بحسابِ شمسی نہم حزیران ۹۴۳ رومی نوسو تینتالیس رومی اسکندرانی ہشتم جون ۶۳۲ چھ سو بتیس عیسوی تھی۔ واللہ سبحٰنہ وتعالیٰ اعلم۔ فقط

کتبہ عبدہ المذنب احمد رضا البریلوی

عفی عنہ بمحمدن المصطفیٰ النبی الامی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم

---

عہ یعنی اُس وقت جو شمار رائج تھا اُسکے حساب سے ۹ کو تھی، زیج بہادر خانی سے بستم جون آتی ہے۔ مگر یہ اس کی غلطی ہے جیسا کہ ہم نے اپنے رسالہ "تحقیقات سالِ مسیحی" میں واضح کیا۔ ۱۲ منہ غفرلہ

# مثل تو نہ شد پیدا جانا

از اعلیٰحضرت قدس سرہٗ

ا۔ لَمْ یَاْتِ نَظِیْرُکَ فِیْ نَظَرٍ مثل تو نہ شد پیدا جانا
جگ راج کو تاج تورے سر سو ہے تجھکو شہ دوسرا جانا

اَلْبَحْرُ عَلَا وَالْمَوْجُ طَغٰی من بیکس د طوفان ہوشربا
منجدھار میں ہوں بگڑی ہے ہوا موری نیا پار لگا جانا

یَا شَمْسُ نَظَرْتِ اِلٰی لَیْلِی چو بطیبہ رسی عرضے بکنی
توری جوت کی جھلجھل جگ میں رچی مری شب نے نہ دن ہوتا جانا

لَکَ بَدْرٌ فِی الْوَجْہِ الْاَجْمَلْ خط ہالۂ مہ زلف ابر اجل
تورے چندن چندر پرو کنڈل رحمت کی بھرن برسا جانا

اَنَا فِیْ عَطَشٍ وَّسَخَاکَ اَتَمّ اے گیسوئے پاک اے ابر کرم
برسن ہارے رم جھم رم جھم دو بوند ادھر بھی گرا جانا!

یَا قَافِلَتِیْ زِیْدِیْ اَجَلَکْ رحمے بر حسرت تشنہ لبک
مورا جیرا لرجے درک درک طیبہ سے ابھی نہ سنا جانا

وَاھًا لِسُوَیْعَاتٍ ذَھَبَتْ آں عہد حضور بار گہت
جب یاد آوت موہے کر نہ پرت دردا [illegible] مدینہ کا جانا

اَلْقَلْبُ شَجٍ وَّالْھَمُّ شُجُوْنٌ دل زار چناں جان زیر چنوں
پت اپنی بپت میں کاسے کہوں مرا کون ہے تیرے سوا جانا

اَلرُّوْحُ فِدَاکَ فَزِدْ حَرْقًا یک شعلہ دگر برزن عشقا!
مورا تن من دھن سب پھونک دیا یہ جان بھی پیارے جلا جانا

پیدائش ملائکہ و شیاطین و موت کا حال اردو زبان میں بالکل چھوٹا مضمون بجواب سوال [illegible]

ازافادات

امام اہل سنّت مجدد دین و ملّت حضور پرنور اعلیٰحضرت رضی اللہ تعالیٰ عنہ

مسمّٰی بنام تاریخی

# الهدایة المبارکہ فی خلق الملٰئکہ

یکے از مطبوعات

پندرہ روزہ سواد اعظم موچی گیٹ

لاہور

# اَلْھِدَایَۃُ الْمُبَارَکَۃُ فِیْ خَلْقِ الْمَلٰٓئِکَۃِ

## فرشتوں کی پیدائش و موت کا حال اردو زبان میں

بالکل اچھوتا مضمون ہے۔ جو اس کتاب میں کافی وضاحت سے ملے گا۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ؕ

مَسْئَلَہ از کلکتہ دھرم تلا نمبر ۶ مرسلہ جناب مرزا غلام قادر بیگ صاحب ۷ رجب ۱۳۱۱ھ

کیا فرماتے ہیں علماءِ دین اس مسئلہ میں کہ ملٰئکہ کیونکر پیدا ہوتے ہیں۔ اور موت اُن کو مثل انسان لاحق ہوتی رہتی ہے یا جس وقت سب مخلوق فنا ہو گی اس وقت فنا ہوں گے؟

بَیِّنُوْا تُوْجَرُوْا

## الجواب

(۱) بیہقی شعب الایمان میں جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی۔ حضور پُر نور سیّد عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں جب اللہ عزوجل نے آدم علیہ السلام اور ان کی اولاد کو بنایا۔ ملٰئکہ نے عرض کی۔ الٰہی تو نے انہیں پیدا کیا جو کھاتے پیتے ہیں جماع کرتے اور سوار ہوتے ہیں۔ تو ان کیلئے دنیا کر۔ اور ہمارے لئے آخرت۔ ربّ عزّوجل نے فرمایا لَا اَجْعَلُ مَنْ خَلَقْتُہٗ بِیَدَیَّ وَنَفَخْتُ فِیْہِ مِنْ رُّوْحِیْ کَمَنْ قُلْتُ لَہٗ کُنْ فَکَانَ میں نہ کروں گا اُسے جس کو میں نے اپنے ہاتھ سے بنایا۔ اور اپنی روح اس میں پھونکی اس کے مثل جسے میں نے فرمایا۔ ہو۔ سو وہ ہو گیا۔ اس حدیث سے معلوم ہوا۔ کہ ملٰئکہ (فرشتوں) کی پیدائش آدمیوں کی طرح بتدریج نہیں۔ کہ مٹی خمیر ہوئی۔ پھر تصویر بنی پھر روح ڈالی گئی یا پہلے نطفہ تھا۔ پھر خون کی بوند۔ پھر گوشت کا ٹکڑا۔ پھر اعضاء کی کلیاں پھوٹیں۔ پھر صورت بنی پھر روح ڈالی گئی۔ بلکہ وہ (فرشتگان) کلمۂ کُن سے پیدا کئے گئے۔

(۲) حضور اقدس صلوات اللہ تعالیٰ وسلامہ علیہ وعلیٰ اٰلہٖ فرماتے ہیں خُلِقَتِ

الملئکۃ من نور و خلق الجان من نار و خلق آدم مما وصف لکم
ملائکہ (فرشتے) نور سے بنائے گئے ہیں اور جن آگ کی لو سے جس میں دھواں ملا ہوا تھا
اور آدم اس چیز سے جو تمہیں بتائی گئی۔ یعنی سیاہ و سپید و سرخ مٹی سے کما عند ابن
سعد عن ابی ذر رضی اللہ تعالیٰ عنہ عن النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ
وسلم و ھذا رواہ امام احمد و مسلم عن ام المومنین رضی
اللہ تعالیٰ عنہا

(۳) عبدالرزاق اپنے مصنف میں جابر بن عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی
حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا۔ یاجابر ان اللہ تعالیٰ قد خلق
قبل الاشیاء نور نبیک من نورہ (الیٰ قولہ) فلما اراد اللہ ان
یخلق الخلق قسم ذالک النور اربعۃ اجزاء فخلق من الجزء الاول
القلم و من الثانی اللوح و من الثالث العرش ثم قسم الرابع
اربعۃ اجزاء فخلق من الاول حملۃ العرش و من الثانی الکرسی
و من الثالث باقی الملئکۃ الحدیث۔ اے جابر! بیشک اللہ تعالیٰ نے
سب چیزوں سے پہلے تیرے نبی کا نور اپنے نور سے بنایا۔ پھر جب عالم کو پیدا کرنا چا
اُس نور کے چار حصے کئے۔ پہلے سے قلم اور دوسرے سے لوح اور تیسرے سے عرش بنایا
پھر چوتھے ٹکڑے کے چار حصے کئے۔ پہلے سے ملائکہ حاملانِ عرش۔ دوسرے سے کرسی۔
تیسرے سے باقی فرشتے پیدا کئے۔

(۴) علامہ فاسی مطالع المسرات میں زیر قول دلائل التقدم من نور
ضیائک ناقل۔ قد قال الاشعری انہ تعالیٰ نور لیس کالانوار
الروح النبویۃ المقدسۃ لمعۃ من نورہ والملئکۃ شرر تلک
الانوار و قال صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اول ما خلق اللہ نوری و

مِنْ نُوْرِیْ خَلَقَ کُلَّ شَیْءٍ یعنی امام اشعری فرماتے ہیں۔ اللہ عزوجل نور ہے نہ مثل انوار کے۔ اور رُوحِ پاک نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم اس کے نور کی ایک چمک ہے اور فرشتے ان (حضور سرورِ کائنات) کے نور کے شرارے ہیں۔ حضور والا صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم فرماتے ہیں۔ سب سے پہلے اللہ تعالیٰ نے میرا نور بنایا۔ اور میرے ہی نور سے ہر چیز پیدا کی۔

(۵) ابوالشیخ نے عکرمہ سے روایت کی انہوں نے کہا خُلِقَتِ الْمَلٰٓئِکَۃُ مِنْ نُوْرِ الْعِزَّۃِ۔ فرشتے نورِ عزت سے بنائے گئے۔

(۶) وہی یزید بن رومان سے راوی کہ انہیں خبر پہنچی۔ اِنَّ الْمَلٰٓئِکَۃَ خُلِقَتْ مِنْ نُوْرِ اللّٰہِ۔ کہ ملائکہ ربانی روح سے پیدا کئے گئے ہیں۔

اقول۔ غالباً اس احتمال کی شرح وہ ہے جو امیر المؤمنین سیدنا علی مرتضیٰ کرم اللہ اللہ تعالیٰ وجہہ الکریم سے مروی ہے کہ روح ایک فرشتہ ہے جس کے ستر ہزار سر ہیں ہر سر میں ستر ہزار چہرے۔ ہر چہرے میں ستر ہزار دہن (منہ) ہر دہن میں ستر ہزار زبانیں ہر زبان میں ستر ہزار لغت یسبح اللّٰہ تعالیٰ بتلک اللغات کلھا یخلق من کل تسبیحۃ ملک یطیر مع الملٰئکۃ الی یوم القیٰمۃ وہ (فرشتہ) ان سب لغتوں سے (کہ ایک لاکھ اڑسٹھ ہزار ستر جگہ مہا سنکھ ہوئے جس کی کتابت یوں ہے کہ ۱۶۸۰۷ لکھ کر دائیں ہاتھ کو بیس صفر لگا دیجئے) اللہ عزوجل کی تسبیح کرتا ہے۔ ہر تسبیح سے ایک فرشتہ پیدا ہوتا ہے کہ قیامت تک ملائکہ کے ساتھ پرواز کرے گا۔ ذکرہ الامام المبین محمود العینی فی عمدۃ القاری شرح صحیح البخاری من کتاب التفسیر والامام الرازی فی تفسیر الکبیر۔ ثعلبی نے سیدنا عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کیا کہ وہ فرماتے ہیں کہ روح ایک ملک (فرشتہ) عظیم ہے آسمان و زمین وجبال وملائکہ سب سے۔ اور اس کا مقام آسمان چہارم میں ہے۔ یسبح کل یوم اثنی عشر تسبیحۃ یخلق من کل تسبیحۃ ملک۔ ہر روز بارہ ہزار تسبیحیں کہتا ہے

تسبیح سے ایک فرشتہ بنتا ہے۔ یہ روح نامی فرشتہ روز قیامت تنہا ایک صف ہوگا۔ اور باقی سب فرشتوں کی ایک صف ذکرہ الامام البغوی فی المعالم تحت قولہ تعالیٰ یَوْمَ یَقُوْمُ الرُّوْحُ وَ الْمَلٰٓئِکَةُ صَفًّا۔ والامام العینی فی العمدۃ تحت قولہ تعالیٰ وَیَسْـَٔلُوْنَکَ عَنِ الرُّوْحِ۔

(۷) مروی ہوا۔ اِنَّ فِی السَّمَآءِ الدُّنْیَا وَھِیَ مِنْ مَاءٍ وَدُخَانٍ مَلٰٓئِکَةٌ خُلِقُوْا مِنْ مَاءٍ وَرِیْحٍ عَلَیْھِمْ مَلَکٌ یُقَالُ لَہُ الرَّعْدُ وَھُوَ مَلَکٌ مُوَکَّلٌ بِالسَّحَابِ وَالْمَطَرِ۔ آسمان دنیا میں کہ پانی اور دھوئیں کا بنا ہے۔ ملائکہ ہیں کہ آب و ہوا سے بنائے گئے ہیں ان کا افسر ایک فرشتہ رعد نامی ہے۔ جو ابر و باران پر موکل ہے۔ ذکرہ الامام القسطلانی فی المواھب۔

(۸) سیدی شیخ اکبر محی الملۃ والدین ابن عربی قدس سرہ الشریف فرماتے ہیں۔ اللہ عزوجل نے ایک نور کی تجلی فرمائی۔ پھر تاریکی بنائی ظلمت پر اس نور کا پرتو ڈالا اس سے عرش ظاہر ہوا۔ پھر اس ملے ہوئے نور سے کہ ضیائے صبح کی مانند تھا جس میں تاریکی شب مخلوط ہوتی ہے۔ ان ملائکہ کو بنایا جو گردِ عرش ہیں۔ پھر کرسی پیدا کی اور اس میں اسی کی طبیعت کی جنس سے ملائکہ پیدا کئے۔ ذکرہ فی الباب الثالث عشر من الفتوحات المکیۃ۔ واوردہ الامام الشعرانی فی الیواقیت والجواھر۔

(۹) شیخ ابوسعید رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں۔ اِنَّ فِی الْجَنَّةِ لَنَھْرًا مَا یَدْخُلُہٗ جِبْرِیْلُ دَخْلَةً فَیَخْرُجُ وَیَنْتَفِضُ اِلَّا خَلَقَ اللہُ مِنْ کُلِّ قَطْرَةٍ تَقْطُرُ مِنْہُ مَلَکًا بیشک بلاشبہ جنت میں ایک نہر ہے۔ کہ جب جبریل امین علیہ الصلوٰۃ والسلام اس میں جاکر باہر آکر پر جھاڑتے ہیں

ف آسمان دنیا پانی اور دھوئیں سے بنا ہے اور اس کے ملائکہ آب ہوا سے۔ رعد فرشتہ انکا افسر ہے۔ جو ابر و باراں پر موکل ہے ۱۲ ف۲ کیفیتِ تخلیق عرش و حملہ عرش و کرسی ملائکہ کرسی ۱۲

جتنی بوندیں اُن کے پروں سے گرتی ہیں۔ اللہ تعالیٰ ہر بوند سے ایک فرشتہ پیدا کرتا ہے حالا
جبرائیل امین علیہ الصلوٰۃ والسلام کے چھ سو پر ہیں۔ کہ اگر ایک پر پھیلا دیں تو افقِ آسمان چھپ جا

(١٠) ابن ابی حاتم و عقیلی و ابن مردویہ ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی حضو
اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں۔ فِی السَّمَاءِ الرَّابِعَۃِ نَھْرٌ یُقَالُ لَہُ الحیو
ید خلہ جبریل کل یوم فیغمس فیہ انغماسۃ ثم یخرج فینتفض
انتفاضۃً فیخرج عنہ سبعون الف قطرۃ یخلق اللّٰہُ من کل قطر
ملکاً ھُمُ الذین یؤمرون ان یأتوا البیت المعمور فیصلّوا
فیفعلون ثم یخرجون فلا یعودون الیہ ابداً ویولی علیھم احدھ
ثم یؤمر ان یقف بھم فی السماء موقفاً یسبحون اللہ الی ان تقوم
السَّاعَۃُ۔ چوتھے آسمان میں ایک نہر ہے جسے نہر حیات کہتے ہیں۔ جبرائیل علیہ الصلوٰۃ
والسلام ہر روز اس میں ایک غوطہ لگا کر پر جھاڑتے ہیں جس سے ستر ہزار قطرے جھڑتے
ہیں۔ اللہ تعالیٰ ہر قطرہ سے ایک فرشتہ پیدا کرتا ہے۔ انہیں حکم ہوتا ہے کہ بیت المعمور
میں جا کر نماز (صلوٰۃ) پڑھیں۔ جب پڑھ کر نکلتے ہیں پھر کبھی اس میں نہیں جاتے ان میں
ایک کو ان پر افسر بنا کر حکم فرمایا جاتا ہے۔ کہ آسمان میں ان کو ایک جگہ لیکر کھڑا ہو۔ وہ
سب مل کر قیامت تک وہاں تسبیح الٰہی کرتے ہیں وروی ابن المنذر نحوہ بدون
ذکر النھر من طریق صحیحہ عن ابی ھریرۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہ لکن
موقوفاً قالہ الامام الحافظ ابن حجر و معلوم ان الموقوف کالمرفوع
اقول فصح الحدیث وسقط ما نقل الفاسی عن الولی العراقی ان لم
یثبت فی ذلک شیٔ فقد اثبتہ الحافظ و فوق کل ذی علمٍ علیم

ف ا جبرئیل امین علیہ الصلوٰۃ والسّلام کے چھ سو پر ہیں۔ ایک پر پھیلائیں تو افق آسمان چھپ
جائے ١٢ ف ٢ چوتھے آسمان میں ایک نہر ہے جس کا نام حیوان ہے یعنی نہر حیات ١٢

(۱۱) عطاء و مقاتل و ضحاک کی روایت ہیں عبد اللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے یوں آیا۔ اِنَّ عن یمین العرش نهرًا من نورٍ مثل السمٰوٰتِ السبع و الارضین السبع والبحار السبع یدخل فیه جبریل علیه السلام کلّ سحرٍ و یغتسل فیه فیزداد نورًا الی نوره وجمالًا الی جماله ثم ینتفض فیخلق الله تعالیٰ من کل نقطة تقع من ریشه کذا کذا الف ملك یدخل منهم البیت السبعون الفاثم لا یعودون الیه الی ان تقوم السّاعة۔ عرش کے دائیں طرف نور کی ایک نہر ہے۔ ساتوں آسمان اور ساتوں زمینوں اور ساتوں سمندروں کے برابر اس میں ہر سحر جبرائیل علیہ الصلوٰۃ والسلام نہاتے ہیں جس سے ان کے نور پر نور اور جمال پر جمال بڑھتا ہے۔ پھر وہ اپنے پروں کو جھاڑتے ہیں۔ جو چھینٹ گرتی ہے اللہ تعالیٰ اس سے اتنے اتنے ہزار فرشتے بناتا ہے جن میں سے ستر ہزار بیت المعمور جاتے ہیں۔ پھر قیامت تک اس میں داخل نہیں ہوتے ذکرہ الامام فخر الدین الرازی فی تفسیر قوله تعالیٰ و یخلق مالا تعلمون۔

(۱۲) ابو نعیم خطیب و ابن عساکر و بیہقی کتاب الرد یہ میں بروایت علی بن ابی ارطاۃ۔ بعض صحابہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں۔ انّ للّٰه الملٰئکة ترعد فرائصهم من مخافته ما منهم من ملك یقطر من عینه دمعة الا وقعت ملكًا قائمًا یسبح الحدیث۔ اللہ تبارک و تعالیٰ کے کچھ فرشتے ہیں۔ کہ خوف الٰہی سے ان کا بند بند لرزتا ہے۔ ان میں سے جس فرشتے کی آنکھ سے جو آنسو ٹپکتا ہے

(ف) عرش کی داہنی جانب ایک نہر ہے۔ جو ساتوں آسمانوں ساتوں زمینوں اور ساتوں سمندروں کے برابر ہے - ۱۲

وہ گرتے گرتے فرشتہ ہوجاتا ہے۔ کہ کھڑا ہو کر رب العزت جل جلالہ کی تسبیح کرتا ہے۔

(۱۳) ابوالشیخ کعب احبار سے اس کے قریب راوی کہ لا تقطر عین ملائکۃ منھم الا کانت ملکاً یطیر من خشیۃ اللہ۔ ان فرشتوں سے جس کی آنکھ سے کوئی بوند ٹپکتی ہے۔ وہ ایک فرشتہ ہو کر خوف خدا سے اڑ جاتی ہے۔

(۱۴) ابن بشکوال حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی۔ حضور پُرنور افضل صلوات اللہ تعالیٰ وتسلیماتہ علیہ والہ فرماتے ہیں مَنْ صَلّٰی عَلَیَّ تعظیماً لحقی خلق اللہ عز وجل من ذلک القول ملکاً لہ جناح بالمشرق واُخریٰ بالمغرب یقول عز وجل لہ صلّ علی عبدی کما صلی علی نبیی فھو یصلی علیہ الی یوم القیامۃ۔ جو مجھ پر میرے حق کی تعظیم کے لئے درود بھیجے۔ اللہ تعالیٰ اس درود سے ایک فرشتہ پیدا کرتا ہے۔ جس کا ایک پر مشرق اور دوسرا مغرب میں۔ اللہ تعالیٰ اس سے فرماتا ہے۔ کہ درود بھیج میرے بندے جیسے اس نے درود بھیجا میرے نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ الہ وسلم پر۔ پس وہ فرشتہ قیامت تک اس پر درود بھیجتا رہتا ہے۔ وذکرہ ایضاً بنحوہٖ سبع والفاکھانی خاتم المحققین سیدنا الوالد قدس سرہ الماجد اپنی کتاب مستطاب الکلام الاوضح فی تفسیر الم نشرح میں امام سخاوی رحمۃ اللہ تعالیٰ عنہ سے نقل فرماتے ہیں۔ کہ حضور پُرنور سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں۔ خدا تعالیٰ کا ایک فرشتہ ہے کہ اس کا ایک بازو مشرق میں ہے اور دوسرا مغرب میں جب کوئی شخص مجھ پر محبت کے ساتھ درود بھیجتا ہے تو وہ فرشتہ پانی میں غوطہ کھا کر اپنے پر جھاڑتا ہے خدائے تعالیٰ ہر قطرہ سے کہ اس کے پروں سے ٹپکتا ہے ایک فرشتہ پیدا کرتا ہے۔ کہ

(عمہ) فی الفتاوی الحدیثیۃ للامام ابن حجر علی بن ارطاۃ ۱۲ منہ

(ف) درود خوانوں کے لئے مژدہ عظیم۔

قیامت تک درود پڑھنے والے کے لئے استغفار کرتے ہیں۔ انتھی کلامہ الشریف قدس سرہ اللطیف۔

(۱۵) مواہب شریف میں ہے۔ قد روی ان ثم ملئکۃ یسبحون فیخلق بکل تسبیحۃ ملکا مروی ہوا کہ وہاں کچھ فرشتے ہیں کہ تسبیح الٰہی کرتے ہیں۔ اللہ عزوجل ان کی ہر تسبیح سے ایک فرشتہ پیدا کرتا ہے۔

(۱۶) سیدی شیخ اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ فتوحات کے باب ۲۹ میں فرماتے ہیں۔ کہ نیک کلام اچھا کام فرشتہ بنکر آسمان کو بلند ہوتا ہے ذکرہ عنہ فی المبحث السابع عشر من الیواقیت ان کے نزدیک آیہ کریمہ الیہ یصعد الکلم الطیب والعمل الصالح یرفعہ کے یہ معنی ہیں۔

(۱۷) امام قرطبی تذکرہ میں علمائے کرام سے ناقل کہ جو شخص سورہ بقرہ وآل عمران پڑھتا ہے اللہ عزوجل اس کے ثواب سے فرشتے بناتا ہے کہ روز قیامت اس قاری کی طرف سے جھگڑیں گے نقلہ عن الفاسی فی مطالع المسرات ان کے نزدیک حدیث احمد ومسلم اقرؤا الزھراوین البقرۃ وال عمران فانھما یاتیان یوم القیامۃ کانھما غمامتان او غایتان او کانھما فرقان من الطیر صواف یحاجان عن اصحابھما کے یہ معنی ہیں۔

(۱۸) امام عارف باللہ سیدی عبدالوہاب شعرانی قدس سرہ الربانی میزان الشریعۃ الکبریٰ میں فرماتے ہیں۔ اقوی الملئکۃ واشدھم حیاء من کان مخلوقا من انفاس النساء یعنی آدمیوں کے سانس سے فرشتے بنتے ہیں۔ اور ان میں قوی تر اور حیادار ہیں

ف نیک کلام اچھا کام فرشتہ بنکر آسمان کو بلند ہوتا ہے۔ کریمہ الیہ یصعد الکلم الطیب الآیۃ کے معنی یہ بھی ہیں۔ ف۲ ثواب قرأۃ وآل عمران سے فرشتے پیدا ہوتے ہیں جو قیامت میں قاری کیلئے جھگڑیں گے ۱۲
ف۳ آدمیوں کے سانس سے فرشتے بنتے ہیں جو عورتوں کی سانس سے بنتے ہیں وہ قوی تر اور حیادار میں زائد ہوتے ہیں ۱۲

زائد وہ ہوتے ہیں جو عورتوں کے سانس سے بنائے جاتے ہیں۔

مذکورہ بالا اٹھارہ احادیث و اقوال ہیں۔ جن میں آفرینش (پیدائش) ملائکہ کے متعدد طریقے مذکور ہوئے۔ ان سے ثابت ہوا۔ کہ ان کی پیدائش روزانہ جاری ہے۔ ہر روز بیشمار بنتے ہیں جن کی گنتی ان کا بنانیوالا ہی جانتا ہے۔ قلت اغرب القلشانی فزعم ان ملئکۃ الارض والجو مرکبۃ من الطباع الاربع واشار ان لھم فی اجسامھم وما مسفوحا۔ قال فی الیواقیت قال بعضھم ولعل مرادہ بھؤلاء الملئکۃ القاطنین من السماء والارض نوع من الجن سماھم ملئکۃ اصطلاحا لہ اھ قلت ومثلہ غرابا عن ابن عباس رضی اللہ تعالی عنھما ان من الملئکۃ قربا یتوالدون یقال لھم الجن ومنھم ابلیس کما نقلہ فی ارشاد الساری وانت تعلم ان عقیدۃ اھل السنۃ فی الملئکۃ تنزیھھم عن الذکورۃ و الانوثۃ فانی التوالد واحسن محاملہ ھو ما مر من تسمیۃ بعض الجن ملکا و اللہ تعالی اعلم رہا ان کی موت کا سوال۔ امام ولی الدین عراقی سے مسئلہ مکیہ میں اس باب میں سوال ہوا۔ جواب فرمایا لم یثبت فی ذلک شئ ولا یجوز الھجوم علیہ بمجرد الاحتمال ولا مجال للنظر فیہ ولا دخل للقیاس۔ اس باب میں کچھ ثابت ہوا اور محض احتمال سے اس پر جرأت روا نہیں۔ نہ نظر کی یہاں گنجائش نہ قیاس کا دخل نقلہ العلامۃ الفاسی فی مطالع المسرات۔ بلکہ شیخ اکبر قدس سرہ تو انہیں مثل ارواح مانتے ہیں کہ نہ تھے۔ مگر جب ہوئے تو ہمیشہ رہیں گے۔ کہ ارواح کو کبھی موت نہیں۔ فتوحات شریف کے باب میں فرمایا۔ انہ للملئکۃ اخرۃ لیس ھو ذلک انھم لا یموتون فیبعثون و وانما ھو صعق وافاقۃ کالنوم والافاقۃ منہ عندنا ذلک حال لا یزال علیہ الممکن فی التخلی الاجمالی دینا واخرۃ الخ نقلہ فی الیواقیت والجواھر اقول شاید یہ مسئلہ تجسم و تجرد ملائکہ پر مبنی ہو جو انہیں نفوس مجردہ مانتے ہیں جیسے

امام حجۃ الاسلام غزالی وغیرہ ان کے طور پر ملائکہ کو موت نہ ہونی چاہیئے کہ روح کبھی نہیں مرتی موت جسم کیلئے ہے یعنی روح کا اس سے جدا ہو جانا۔ اور ملائکہ کو اجسام لطیفہ کہتے ہیں جن سے نفوس شریفہ متعلق ہیں جیسا جمہور اہلِ سنت کا مسلک ہے۔ اور رصد ہا طور پر نصوص اسی طرف ناظر۔ ان کے نزدیک ملائکہ کو موت سے چارہ نہیں۔ اور یہی ظاہر مفاد آیت اور احادیث تو اس میں بالتصریح وارد۔ تو یہی صحیح و معتمد ہے۔ وقال تعالیٰ کُلُّ نَفۡسٍ ذَآئِقَةُ الۡمَوۡتِ ہر جان موت کا مزہ چکھے گی۔

عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی جب آیۃ کریمہ کل من علیہا فان نازل ہوئی۔ کہ جتنے زمین پر ہیں۔ سب فنا ہونیوالے ہیں۔ ملائکہ بولے۔ زمین والے مرے۔ یعنی ہم محفوظ ہیں۔ جب آیۃ کریمہ کل نفس ذائقۃ الموت نازل ہوئی۔ کہ ہر جان کو موت کا مزہ چکھنا ہے۔ ملائکہ نے کہا۔ اب ہم بھی مرے ذکرہ الامام الرازی فی مفاتیح الغیب۔ ابن جریر انہیں سے راوی قال موکل ملک الموت بقبض ارواح المؤمنین والملئکۃ الحدیث (یعنی ملک الموت مسلمانوں اور فرشتوں کی روح قبض کرنے پر مقرر ہیں)

نیز ابن جریر ابوالشیخ وغیرہما ایک حدیث طویل میں ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا اٰخرھم موتا ملک الموت فرشتوں میں سب سے پیچھے ملک الموت مریں گے۔ بیہقی و فریابی نے بروایت حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ حضور

ف امام غزالی وغیرہ ملئکہ کو نفوس مجردہ جانتے ہیں ۱۲ ف جمہور اہل سنت کا مسلک یہ ہے کہ ملائکہ اجسام لطیفہ ہیں جن سے نفوسِ شریفہ متعلق ہیں اور صدہا نصیں اسی کی طرف ناظر ۱۲ ؎ فی الفتاوی الحدیثیۃ للامام ابن حجر فی مسئلۃ ان الموت وجودی او عدمی الموت مفارقۃ الروح الجسد اھ وفی شرح الصدور للمولی السیوطی رحمہ اللہ تعالیٰ قال العلماء الموت لیس بعدم محض ولا فناء صرف وانما ھو انقطاع تعلق الروح بالبدن ومفارقۃ وحیلولۃ بینہما وتبدل حال وانتقال من دار الی دار ۱۲ منہ

صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے ایک حدیث میں تفصیلاً ان کی کیفیتِ موت روایت کی ہے کہ جب سب فنا ہوں گے۔ جبرئیل و میکائیل و ملک الموت باقی رہیں گے۔ رب تبارک و تعالیٰ کہ دانا تر ہے ارشاد فرمائیگا۔ اے ملک الموت اب کون باقی ہے؟ عرض کرینگے بقی وَجھک الباقی الدائم و عبدک جبریل و میکائیل و ملک الموت باقی ہے تیرا وجہ کریم کہ ہمیشہ رہے گا۔ اور تیرے بندے جبرائیل و میکائیل و ملک الموت حکم ہوگا نعرف نفس میکائیل۔ میکائیل کی روح قبض کر۔ وہ عظیم پہاڑ کی طرح گریں گے۔ پھر فرمائیگا۔ اور وہ خوب جانتا ہے۔ اب کون باقی ہے؟ عرض کریں گے وجھک الباقی الکریم عبدک جبرائیل و ملک الموت۔ تیرا وجہ کریم کہ ہمیشہ رہیگا۔ اور تیرے بندے جبرائیل و ملک الموت۔ فرمائیگا نعرف نفس جبرائیل جبرائیل کی روح قبض کر۔ وہ اپنے پر پھڑ پھڑاتے ہوئے سجدے میں گر جائیں گے۔ پھر فرمائیگا اور وہ خوب جانتا ہے۔ اب کون رہا؟ عرض کریں گے وجھک الکریم و عبدک الملک الموت وھو میت تیرا وجہ کریم کہ ہمیشہ رہیگا۔ اور تیرا بندہ ملک الموت کہ وہ بھی مریگا۔ فرمائیگا۔ مت مر جا۔ وہ بھی مر جائیں گے۔ پھر فرمائیگا۔ ابتدا میں نے خلق بنائی۔ اور میں پھر اُسے زندہ کروں گا۔ کہاں ہیں سلاطین مغرور جو ملک کا دعویٰ کرتے تھے۔ کوئی جواب دینے والا نہ ہوگا۔ خود فرمائے گا۔ لِلّٰہِ الواحِدِ القھار آج بادشاہی ہے اللہ غالب کی ملتقی منھا و عندالفریابی ان اٰخرھم موتاً جبرائیل واللہ اعلم

ثم اقول۔ اس حدیث سے ملائکہ مقربین کا روزِ قیامت تک زندہ رہنا معلوم ہی ہوا۔ اور حدیث ۶ میں سیدنا علی مرتضیٰ کرم اللہ تعالیٰ وجہہ سے گذرا کہ یہ بے شمار فرشتے جو روزانہ بنتے ہیں قیامت تک ملائکہ کے ساتھ اڑتے پھریں گے۔ اور حدیث میں گذرا کہ یہ ستر ہزار فرشتے جو روز بنتے ہیں۔ قیامت تک تسبیح الٰہی کرتے رہیں گے۔ حدیث ۱۴ میں گذرا۔ وہ فرشتہ قیامت تک مصلّی (درود خواں) پر درود بھیجتا رہتا ہے

روایت سخاوی میں گذرا۔ اُس کے پَر کے قطروں سے جو فرشتے بنتے ہیں۔ قیامت تک مصلی (درود خواں) کیلئے استغفار کریں گے۔ ہر مسلمان کے ساتھ جو کراماً کاتبین ہیں ان کیلئے حدیث شریف میں آیا۔ مرگِ مسلمان کے بعد آسمان پر جاتے اور وہاں رہنے کا اذن طلب کرتے ہیں حکم ہوتا ہے۔ میرے آسمان میرے فرشتوں سے بھرے ہیں۔ کہ وہ میری تسبیح کرتے ہیں، پھر عرض کرتے ہیں۔ جو ہمیں حکم ہو۔ کہ زمین میں رہیں۔ فرمان ہوتا ہے میری زمین مخلوق سے بھری ہے کہ میری تسبیح کرتے ہیں وَلٰکِنْ قُوْمَا عَلٰی قَبْرِ عَبْدِیْ فَسَبِّحَانِیْ وَهَلِّلَانِیْ وَکَبِّرَانِیْ اِلٰی یَوْمِ الْقِیَامَۃِ وَاکْتُبَاهُ لِعَبْدِیْ۔ مگر میرے بندے کی قبر پر کھڑے قیامت تک میری تسبیح و تہلیل و تکبیر کرو۔ اور اس کا ثواب میرے بندے کیلئے لکھتے رہو اَخْرَجَہٗ اَبُوْ نُعَیْمٍ عَنْ اَبِیْ سَعِیْدِ الْخُدْرِیْ وَالْبَیْهَقِیْ فِی الْبَعْثِ وَابْنِ اَبِی الدُّنْیَا عَنْ اَنَسِ بْنِ مَالِکٍ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْهُمَا۔

اسی طرح اور احادیث بھی ہیں۔ ان حدیثوں سے بے شمار ملائکہ کا قیامت تک زندہ رہنا ثابت۔ اور اصلاً کسی حدیث سے یہ ثابت نہ ہوا۔ کہ کسی فرشتہ کو موت لاحق ہوئی ہو۔ بلکہ روایت مذکورہ ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے صاف ظاہر کہ نزول آیۂ کریمہ کُلُّ نَفْسٍ ذَائِقَۃُ الْمَوْتِ تک فرشتے اپنی موت سے خبردار ہی نہ تھے۔ کہ ہمیں بھی موت ہوگی۔ لہذا ظاہر یہی ہے کہ ملائکہ کیلئے قیامت سے پہلے موت نہیں۔ بلکہ جویبر نے اپنی تفسیر میں عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت کی۔ کہ انسان و جن و حیوانات کی موت بیان کرکے فرمایا۔ وَالْمَلٰئِکَۃُ یَمُوْتُوْنَ فِی الصَّعْقَۃِ الْاُوْلٰی وَاِنَّ مَلَکَ الْمَوْتِ یَقْبِضُ اَرْوَاحَهُمْ ثُمَّ یَمُوْتُ۔ فرشتے اس وقت مریں گے جب پہلا صور پھونکا جائے گا۔ ملک الموت ان کی روح قبض کریں گے۔ پھر وہ خود بھی مر جائیں گے۔ یہ حدیث مقصود

میں نص نہیں۔ لولا ما فی جویبر من ضعف قوی ولا جویبر واللہ تعالیٰ اعلم
**تکمیل**۔ بعد ختم اس تحریر کے فتاویٰ حدیثیہ امام علامہ ابن حجر مکی قدس سرہ الملکی میں ایک فتویٰ متعلق بملائکہ دوسرا متعلق بحور عین نظر فقیر سے گزرا۔ امام نے اس میں موت ملائکہ پر اجماع نقل فرمایا حیث قال اما الملئکۃ فیموتو بالنصوص والاجماع ویتولی قبض ارواحھم ملک الموت ویموت ملک الموت بلا ملک الموت۔ اور ان کے کلام کا بھی ظاہر یہی ہے کہ موت ملائکہ نفخ صور سے ہوگی۔ سوا حاملان عرش و چار مقرب فرشتوں کے۔ کہ یہ اس کے بعد وفات پائیں گے۔ حیث قال فی الفتوی المتعلقۃ بالملئکۃ بالنفخ فی الصور یموتون الا حملۃ العرش وجبریل واسرافیل ومیکائیل وملک الموت ثم یموتون اثر ذلک

اور دربارۂ آفرینش بھی اسی کا استظہار فرمایا۔ کہ ملائکہ ایک ہی دفعہ نہ بنے بلکہ ان کی پیدایش بدفعات ہے۔ حیث قال ظاھر السنۃ ان الملئکۃ لم یخلقوا دفعۃ واحدۃ۔ پھر احادیث ما نحن فیہ کے متعلق صرف سات ذکر فرمائیں۔ جن میں پانچ تو وہی ۲ و ۳ و ۹ و ۱۲ و ۱۳ ہیں کہ مذکور ہوئیں دو تازہ ہیں۔ کہ فیض امام سے ان اٹھارہ میں ملا کر بیس کا عدد کامل کیجئے وللہ الحمد

(۱۹) ابو الشیخ وہب بن منبہ سے راوی۔ قال اللہ نھرا فی الھواء یسع الارضین کلھا سبع مرات فینزل علی ذلک النھر ملک من السماء فیملوہ ویسد ما بین اطرافہ ثم یغتسل منہ فاذا خرج منہ قطرمنہ قطرات من نور فیخلق اللہ من کل قطرۃ منھا ملکا۔ یسبح للہ بجمیع تسبیح الخلائق کلھم اللہ تعالیٰ او

تبارک کی ایک نہر ہوا میں ہے۔ اگر سب زمینیں مل کر سات دفعہ اسمیں سما جائیں اس نہر پر آسمان سے ایک فرشتہ اترتا ہے۔ کہ اپنی جسامت سے اُسے بھر دیتا ہے۔ اور اس کے سب کنارے بند کر دیتا ہے۔ پھر اس میں نہاتا ہے۔ جب باہر آتا ہے۔ تو اس سے نور کی بوندیں ٹپکتی ہیں۔ اللہ تعالیٰ ہر قطرے سے ایک فرشتہ بناتا ہے۔ کہ تمام مخلوقات کی تسبیح کے برابر اللہ تعالیٰ کی تسبیح کرتا ہے۔

(۲۰) وہی علاء بن ہارون سے راوی قَالَ لِجبریل کُلّ یوم انغمس فِی الکوثر ثمّ ینتقض فکل قطرۃ یخلق منھا ملکٌ جبرائیل امین علیہ الصلوٰۃ والسلام ہر روز کوثر میں ایک ڈبکی لگا کر پر جھاڑتے ہیں۔ ہر بوند سے ایک فرشتہ بنتا ہے۔ اس کے متعلق بحمد للہ ایک اور حدیث یاد آئی

(۲۱) ابن ابی الدنیا اور ابو الشیخ کتاب الثواب میں امام جعفر صادق وہ اپنے والد ماجد۔ وہ اپنے جد امجد رضی اللہ تعالیٰ عنہم سے راوی کہ حضور والا صلّی اللہ تعالیٰ علیہ والہ وسلّم فرماتے ہیں۔ مَا اَدْخَلَ رَجُلٌ عَلٰی مُؤمِنٍ سُرُوْرًا اِلَّا خَلَقَ اللّٰہُ عَزَّ وَجَلَّ وَیُوْخِذُہٗ السُّرُوْرَ مَلَکٌ یَّعْبُدُ اللّٰہَ عَزَّ وَجَلَّ وَیُوْخِذُہٗ فَاِذَا صَارَ الْعَبْدُ فِیْ قَبْرِہٖ اَتَاہُ ذٰلِکَ السُّرُوْرُ الحدیث جو کوئی شخص کسی مسلمان کو خوش کرے۔ اللہ عزّ و جل اس خوشی سے ایک فرشتہ پیدا کرتا ہے۔ کہ اللہ عزّ و جل کی عبادت و توحید کرتا رہتا ہے جب وہ بندہ قبر میں جاتا ہے۔ یہ فرشتہ اس کے پاس آ کر کہتا ہے کیا مجھے پہچانتا ہے۔ میں وہ خوشی ہوں جو تو نے فلاں مسلمان کے دل میں داخل کی تھی۔ آج میں وحشت میں تیرے دل کو بہلاؤں گا۔ اور تیری محبت

تجھے سکھاؤں گا۔ اور قول ایمان پر تجھے ثابت کروں گا۔ اور قیامت کے ہر مشہد میں میں تیرے ساتھ رہوں گا۔ اور اللہ عزّ وجلّ کے نزدیک تیری شفاعت کروں گا۔ اور جنت میں تیرا مکان تجھے دکھاؤں گا۔ غرض بڑی عظمت والا ہے بادشاہ عرش عظیم کا۔ رب ملک و روح کریم کا سب خلق سے جن لینے والا محمّد رسول اللہ رؤف و رحیم کا صلی اللہ تعالیٰ علیہ وعلی آلہٖ وصحبہ و بارک وکرم واللہ سبحٰنہ وتعالیٰ اعلم وعلمہ جلّ مجدہ اتمّ واحکم۔

فقط

تمت

---

مَاثَبَتَ مِنَ السُّنَّة مع اردو ترجمہ مَا اَنْعَمَ عَلَى الْاُمَّة

المعروف بہ

## ایامِ اسلام

مکمل پانچ روپے — صرف عربی ڈھائی روپے — صرف ترجمہ اردو تین روپے

شیخ محقق شاہ محمد عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ کی یہ نایاب اور بیمثال کتاب ادارہ نے عربی مع اسکے ترجمہ کے ساتھ شائع کی ہے جسمیں سال بھر کے ایام وماہ کے بیش بہا فضائل اسلامی تہوار حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی ولادتِ باسعادت کا مفصل بیان معراج مبارک، سیدنا امام حسن وحسین رضی اللہ عنہما کی شہادت کا صحیح ترین تذکرہ سکے علاوہ، رمضانِ مبارک کے روزے، تراویح ختم قرآن، شش عید کے روزوں پر مکمل بحث فرماتے ہوئے مذہب حق اہل سنت وجماعت کی پوری تائید فرمائی ہے، اس کے سوا، زمانہ جاہلیت کی مشرکانہ رسومات ومعتقدات، شگون وفال اور ستاروں کی تاثیرات کے متعلق جو اوہام ہائے پائے جاتے ہیں مدلل رد وابطال ہے۔

نصاریٰ کے ایک بد پرست اعتراض کا جواب و ران پر بڑے بڑے اعتراضات کا مجموعہ

رسالہ مسمی بنام تاریخی

# الصمصام علی مشکک فی آیۃ علوم الارحام

۱۳۱۵ھ

ازاعلیٰ حضرت عظیم البرکت مجدد دین و ملت مولانا مفتی شاہ احمد رضا خاں قدس سرہٗ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

## استفتا

حضرت اقدس قبلہ و کعبہ مدظلہٗ دست بستہ تسلیم رسانی کے بعد التجا ہے ایک ضروری مسئلہ جلد اندر ہفتہ مدلل و مکمل عقلی و نقلی طور پر لکھ کر ایک مسلمان کی جان بلکہ ایمان کی حفاظت کیجئے عند اللہ ماجور ہوں گے۔

ایک پادری کا کہنا ہے کہ قرآن میں ہے کہ پیٹ کا حال کوئی نہیں جانتا کہ بچہ ذکور سے ہے یا اناث سے ہے حالانکہ ہم نے ایک آلہ نکالا ہے جس سے سب حال معلوم ہو جاتا ہے اور پتہ ملتا ہے۔

کمترین خادمان عبدالوحید حنفی الفردوسی منتظم تحفہ عفا اللہ تعالیٰ عنہ

## فتویٰ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ لَا یَخْفٰی عَلَیْہِ شَیْءٌ فِی الْاَرْضِ وَلَا فِی السَّمَآءِ هُوَ الَّذِیْ یُصَوِّرُكُمْ فِی الْاَرْحَامِ كَیْفَ یَشَآءُ ۔ وَالصَّلٰوۃُ

وَالسَّلَامُ عَلٰی خَاتِمِ الْاَنْبِیَاءِ۔ اَلَّاتِیْ بِکِتَابٍ مُّبِیْنٍ فِیْهِ رَحْمَةٌ وَّشِفَاءٌ وَّمَاحَظَّ الْکٰفِرِیْنَ مِنْهُ اِلَّا نِقْمَةٌ وَشِقَاءٌ وَعَلٰی اٰلِهٖ وَصَحْبِهِ الْبَرَرَةِ الْاَتْقِیَاءِ۔ اَلَّذِیْنَ هُمْ فِیْ بُطُوْنِ اُمَّهَاتِهِمْ سُعَدَاءُ مَاجَنَّ جَنِیْنٌ فِیْ ظُلُمٰتٍ ثَلٰثٍ بَیْنَ غِشَاءٍ وَّغِطَاءٍ اٰمِیْن

## الجواب

مولٰنا حامی سنت ماحی بدعت اکرمکم اللہ تعالیٰ۔ السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ اللہ تعالیٰ جل وعلا سورہ آل عمران شریف میں ارشاد فرماتا ہے اِنَّ اللّٰهَ لَا یَخْفٰی عَلَیْهِ شَیْءٌ فِی الْاَرْضِ وَلَا فِی السَّمَآءِ ۝ هُوَ الَّذِیْ یُصَوِّرُکُمْ فِی الْاَرْحَامِ کَیْفَ یَشَآءُ ۝ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْعَزِیْزُ الْحَکِیْمُ ۝ بیشک اللہ پر کوئی چیز چھپی نہیں زمین میں اور نہ آسمان میں وہی ہے جو تمہارا نقشہ بناتا ہے ماں کے پیٹ میں جیسا چاہے کوئی سچا معبود نہیں۔ مگر وہی زبردست حکمت والا۔ سورہ رعد شریف میں فرماتا ہے اَللّٰهُ یَعْلَمُ مَا تَحْمِلُ کُلُّ اُنْثٰی وَمَا تَغِیْضُ الْاَرْحَامُ وَمَا تَزْدَادُ ط وَکُلُّ شَیْءٍ عِنْدَهٗ بِمِقْدَارٍ عٰلِمُ الْغَیْبِ وَالشَّهَادَةِ الْکَبِیْرُ الْمُتَعَالِ ۝ اللہ جانتا ہے جو کچھ پیٹ میں رکھتی ہے ہر مادہ اور جتنے سمٹتے ہیں پیٹ اور جتنے پھیلتے یا جو کچھ گھٹتے ہیں اور جو کچھ بڑھتے اور ہر چیز اس کے یہاں ایک اندازے سے ہے جاننے والا نہاں اور عیاں کا سب سے بڑا بلندی والا۔ سورہ حج شریف میں فرماتا ہے وَنُقِرُّ فِی الْاَرْحَامِ مَا نَشَآءُ اِلٰٓی اَجَلٍ مُّسَمًّی اور ہم ٹھہرائے رکھتے ہیں مادہ کے پیٹ میں جو کچھ چاہیں ایک مقرر وعدے تک سورہ لقمٰن شریف میں فرماتا ہے۔ اِنَّ اللّٰهَ عِنْدَهٗ عِلْمُ السَّاعَةِ وَیُنَزِّلُ

اور اس کی تصحیح تک کتب میں مصرح اور نظر بحال زمانہ حکم علما منع مطلقاً جیسے جانا حرم و دخول زناں بہ حمام و لفقہ طالب علم ولعب شطرنج وغیرہا اول و سوم کی عبارات گزریں درمختار میں دربارۂ دوم ہے فی زماننا لا شک فی الکراھۃ کانی و جامع الرموز ورد المحتار میں دربارۂ آخیر ہے ھو حرام وکبیرۃ عندنا وفی اباحتہ اعانۃ الشیطان علی الاسلام والمسلمین (۶) اس تقریر سے اس کا جواب واضح ہو گیا کہ اگرچہ ایسی عورت ہزاروں میں ایک ہو۔ جیسی ہزاروں میں ہزار ہوں۔ جب بھی معتبر نہیں کہ حکم فقہ باعتبار غالب ہوتا ہے نہ کہ ہزاروں میں ایک یہیں سے بریانیوں کا حال کھل گیا دس ہزار بریانیاں مردار مینڈھے دنبے بکرے کی ہوں اور ان میں دس ہزار ان مذبوح جانوروں کی مختلط ہوں۔ بیس ہزار حرام ہیں۔ یہاں تک کہ ان میں تحری کر کے جس کی طرف حلت کا خیال جمے اسے کھانا بھی حرام نہ کہ دس ہزار میں ایک درمختار میں ہے تعتبر الغلبۃ فی اوفان طاھرۃ ونجسۃ ومیتۃ وذکیۃ فان الاغلب طاھرا تحری وبالعکس والسواء لا ہاں ایک حلال جدا ممتاز معلوم ہو تو کثرت حرام ہے اس پر کیا اثر مگر یہاں سن چکے کہ فساد و صلاح قلب مضمر اور تمیز متعذر کو نا میسر اور منتقی کی عبارت ابھی گزری پھر غلبہ فساد متیقن تو قطعاً مطلقاً حکم ممانعت متعین جیسے وہ بیسوں ہزار بریانیاں سب حرام ہوئیں حالانکہ ان میں یقیناً دس ہزار حلال تھیں۔ یہی مسلک علمائے کرام کا ہے (۷) عینی شرح بخاری جلد سوم کی عبارت آپ نے نقل کی اس میں نہ زنان مصر سے حکم خاص ہے نہ مغنیہ و دلالہ کی تخصیص اس میں سولہ صنف فساد زناں تو بیان کیں جن میں دو یہ ہیں اور فرمایا اور اس کے سوا اور بہت اصناف قواعد شریعت کے خلاف اور بتایا کہ ام المؤمنین اپنے ہی زمانہ کی عورتوں کو

فرماتی ہیں کہ ان میں بعض امور حادث ہوئے کاش ان حادثات کو دیکھتیں کہ جب انکا ہزار زوال نہ تھے اپنی عبارت منقولہ سے ایک ہی ورق پہلے دیکھئے جہاں انھوں نے اپنے ائمہ حنفیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم کا مذہب نقل فرمایا ہے کہ حکم مطلق رکھا ہے نہ کہ زنان فتنہ گر سے خاص اور اس کی علت خوف فتنہ بتائی ہے نہ کہ خاص وقوع۔ یہی بعینہ نص ہدایہ ہے کہ یکرہ لھن حضور الجماعات یعنی الشواب منتھی لما فیہ من خوف الفتنۃ ہاں جن سے وقوع ہوا ہے جن سے زنان مصران کے لئے حرام بدرجۂ اولی بتایا ہے کہ جب خوف فتنہ پر ہمارے ائمہ مطلقاً حکم حرمت فرما چکے تو جہاں فتنے پورے ہیں وہاں کا کیا ذکر عبارت عینی یہ ہے قال صاحب الھدایۃ یکرہ لھن حضور الجماعات قالت و شروح یعنی الشواب فیھن و قولہ الجماعات یتناول الجمعۃ والاعیاد والکسوف والاستسقاء وعن الشافعی یباح لھن الخروج قال اصحابنا لان فی خروجھن خوف الفتنۃ وھو سبب للحرام وما یفضی الی الحرام حرام فعلی ھذا قولھم یکرہ مرادھم یحرم لاسیما فی ھذا الزمان شیوع الفساد فی اھلہ پھر اسی صفحہ پر عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما کا جمعہ کے دن عورتوں کو کنکریاں مار کر مسجد سے نکالنا اور امام اجل ابراہیم نخعی تابعی کا اپنے یہاں کی مستورات کو جمعہ و جماعت میں نہ جانے دینا۔ ذکر کیا کما تقدم عنایہ سے گزرا کہ امیر المومنین فاروق اعظم نے عورتوں کو حضور مسجد سے منع فرمایا کیا مدینہ طیبہ کی وہ بیبیاں کہ صحابیات و تابعیات تھیں اور ان امام اجل تابعی کی مستورات معاذاللہ فتنہ گر واہل فساد تھیں حاشا ہرگز نہیں یا للعجب اگر صحابہ و تابعین کرام کو بھی کہا جائے کہ سب کو ایک لکڑی ہانکا اور متقین و فجار کا فرق نہ کیا حاشا ثم

حاشا ہم تو ثابت ہوا کہ منع عام ہے صرف فاسقات سے خاص نہیں اور ان کا خصوصاً فرمان زنان مصر کے خصائل گنانا اس لئے ہے کہ ان پر بدرجۂ اولیٰ حرام ہے نہ یہ کہ فقط فتنے اٹھانیوالیوں کو ممانعت ہے یا وہ بھی صرف مغنیہ و دلالہ کو (۸) اسی نے آپ کی منقولہ عبارت عینی جلد چہارم کا مطلب واضح کر دیا کہ حکم کیا بیان فرمایا کہ اب زیارت قبور عورتوں کو مکروہ ہی نہیں بلکہ حرام ہے یہ نہ فرمایا کہ ویسی کو حرام ہے ایسی کو حلال ہے۔ ویسی کو تو پہلے بھی حرام تھا اس زمانہ کی کیا تخصیص آگے فرمایا خصوصاً زنان مصر اور اس کی تعلیل کی کہ انکا خروج بروجہ فتنہ ہے یہ وہی تحریم کی وجہ ہے نہ کہ حکم وقوع فتنہ سے خاص اور فتنہ گر عورتوں سے مخصوص ہاں یہ مسلک شافعیہ کا ہے ابھی امام عینی سے سن چکے عن الشافعی یباح لھن الخروج و لہذا کرمانی پھر عسقلانی پھر قسطلانی کہ سب شافعیہ ہیں شروح بخاری میں اس طرف گئے کرمانی نے قول امام تیمی کہ اس حدیث میں فساد بعض زنان کے سبب سب عورتوں کو ممانعت پر دلیل ہے نقل کر کے کہا قلت الذی یقول علیہ ما قلنا و لم یحدث الفساد فی الکل ان کے اس خیال کے دو شافی جواب ابھی گزرے اور تیسرا سب سے اعلیٰ باذنہ تعالیٰ عنقریب آتا ہے امام عینی نے یہاں اس سے تعرض نہ فرمایا کہ اسی حدیث کے نیچے ڈیڑھ ہی ورق پہلے اپنے مذہب اور اپنے ائمہ کا ارشاد بتا چکے تھے (۹) عبارت غنیہ کہ آپنے نقل کی اس سے اوپر کی سطر دیکھیے کہ اجازت اس وقت تھی جب انھیں مسجدوں میں جانا مباح تھا اب مسجدوں کی ممانعت دیکھیے سب کو ہے یا صرف زنان فتنہ گر کو اس کے سات سطر بعد کی عبارت دیکھیے یعضدہ المعنی الحادث باختلاف الزمان الذی بسببہ کرہ لھن حضور الجمع والجماعات الذی اشارت الیہ عائشۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہا بقولہا لو ان رسول اللہ

صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم رائی ما احدث النساء بعدہ لمنعھن
کما منعت نساء بنی اسرائیل واذا قالت عائشۃ رضی اللہ تعالیٰ
عنہا ھذا عن نساء زمانہا فما ظنک بنساء زماننا دیکھئے اسی
منع مساجد سے سند لی جس کا حکم عام ہے تو لما فی خروجھن فی الفساد
سے فساد لعیض ہی مراد اور اسی سے منع کل مستفاد نہ کہ صرف فساد والیوں پر
قصر ارشاد (۱۰) غنیہ نے ان دونوں عبارتوں کے بیچ میں آپ کے عبارت منقول
کردہ متصل بحوالہ تاتارخانیہ مضمرات شعبی سے جو کچھ نقل فرمایا وہ بھی ملاحظہ
سئل القاضی عن جواز خروج النساء الی المقابر قال لا یسئل عن
الجواز والفساد فی مثل ھذا وانما یسأل عن مقدار ما
یلحقھا من اللعن فیھا واعلم انھا کلما قصدت الخروج کانت
فی لعنۃ اللہ تعالیٰ وملائکتہ واذا خرجت تحفھا الشیاطین
من کل جانب واذا اتت القبور یلعنھا روح المیت واذا رجعت
کانت فی لعنۃ اللہ یعنی امام قاضی سے استفتا ہوا کہ عورتوں کا مقابر کو
جانا جائز ہے یا نہیں۔ فرمایا ایسی جگہ جواز و عدم جواز نہیں پوچھتے یہ پوچھو کہ
اس میں عورت پر کتنی لعنت پڑتی ہے۔ جب گھر سے قبور کی طرف چلنے کا ارادہ
کرتی ہے اللہ اور فرشتوں کی لعنت میں ہوتی ہے جب گھر سے باہر نکلتی ہے سب
طرفوں سے شیطان اسے گھیر لیتے ہیں۔ جب قبر تک پہنچتی ہے میت کی روح اس پر
لعنت کرتی ہے جب واپس آتی ہے اللہ کی لعنت میں ہوتی ہے۔ ملاحظہ ہوا
استفتا کیا خاص فاسقات کے بارے میں تھا مطلق عورتوں کے قبروں کو
جانے سے سوال تھا اس کا یہ جواب ملا اس جواب میں کہیں فاسقات کی تخصیص ہے
غرض یہ کہ تمام عبارات جن سے آپ نے استدلال فرمایا آپ کی نقیض مدعا ہیں

لف ہیں۔ (۱۱) یہاں ایک نکتہ اور ہے جس سے عورتوں کو مسلمین بناتے ان کی اصلاح وفساد پر نظر کرنے کے کوئی معنی ہی نہیں رہتے اور قطعاً حکم سب کو عام ہو جاتا ہے اگرچہ کیسی ہی صالحہ پارسا ہو فتنہ وہی نہیں کہ عورت کے دل سے پیدا ہو وہ بھی ہے اور سخت تر ہے جس کا فساق سے عورت پر اندیشہ ہو یہاں عورت کی صلاح کیا کام دے گی۔ حضرت سیدنا زبیر بن العوام رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اپنی زوجہ مقدسہ صالحہ عابدہ زاہدہ تقیہ نقیہ حضرت عاتکہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کو اسی معنی پر عملی طور سے متنبہ کر کے حاضری مسجد کریم مدینہ طیبہ سے باز رکھا ان پاک بی بی کو مسجد کریم سے عشق تھا پہلے امیر المؤمنین عمر فاروق اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی نکاح میں آئیں قبل نکاح امیر المؤمنین سے شرط کرالی کہ مجھے مسجد سے نہ روکیں اس زمانہ خیر میں محض عورتوں کو ممانعت قطعی جزمی نہ تھی جس کے سبب بیبیوں سے حاضری مسجد اور گاہ گاہ زیارت بعض مزارات بھی منقول صحیحین میں حضرت ام عطیہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے ہے نھینا عن اتباع الجنائز ولم یعزم علینا ہمیں جنازوں کے پیچھے جانے سے منع فرمایا گیا مگر قطعی ممانعت نہ تھی امیر غنیہ کی اس عبارت میں فرمایا کہ یہ اس وقت تھا کہ جب حاضری مسجد انھیں جائز تھی اب حرام اور قطعی ممنوع ہے غرض اس وجہ سے امیر المومنین نے انکی شرط قبول فرمائی۔ پھر بھی چاہتے ہی تھے کہ یہ مسجد نہ جائیں یہ کہتیں آپ منع فرمادیں۔ میں نہ جاؤں گی امیر المومنین بہ پابندی شرط منع نہ فرماتے۔ امیر المؤمنین کے بعد حضرت زبیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے نکاح ہوا منع فرماتے وہ نہ مانتیں ایک روز انھوں نے یہ تدبیر کی کہ عشا کے وقت اندھیری رات میں ان کے جانے سے پہلے راہ میں کسی دروازے میں چھپ رہے جب یہ آئیں اس دروازے سے آگے بڑھی تھیں کہ انھوں نے نکل کر پیچھے سے ان کے سر مبارک پر ہاتھ مارا اور چھپ رہے حضرت عاتکہ نے کہا

انا لِلّٰہِ فسد الناس ہم اللہ کے لئے ہیں لوگوں میں فساد آ گیا یہ فرما کر مکان کو آئیں اور پھر جنازہ ہی نکلا تو حضرت زبیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے انھیں یہ تنبیہ فرمائی کہ عورت کیسی ہی صالحہ ہو اس کی طرف سے اندیشہ نہ سہی فاسق مردوں کی طرف سے اس پر خوف کا کیا علاج۔ اب یہ سب کو ایک پھانسی لٹکانا ہوا یا مقدس پاک دامنوں کی عزت کو شریروں کے شر سے بچانا۔ ہمارے ائمہ نے دونوں علتیں ارشاد فرمائیں۔ ارشاد ہدایہ لما فیہ من خوف الفتنۃ دونوں کو شامل ہے عورت سے خوف ہو یا عورت پر خوف ہو اور آگے علت دوم کی تصریح فرمائی کہ لَا بأس للعجوزات تخرج فی الفجر والمغرب والعشاء وقال یخرجن فی الصلوۃ کلھا لانہ لافتنۃ لقلۃ الرغبۃ الیھا وَلہ ان فرط الشبق حامل فوقع الفتنۃ غیر ان الفساق انتشارھم فی الظھر والعصر والجمعہ محقق علی الاطلاق نے فتح القدیر میں فرمایا۔ بالنظر الی التعلیل المذکور منعت غیر المزینۃ ایضا لغلبۃ الفساق ولیلا وان کان النص بیحۃ لان الفساق فی زماننا اکثر انتشارھم وتعرضھم باللیل وعم المتأخرون المنع للعجائز والشواب فی الصلوۃ کلھا لغلبۃ الفساد فی سائر الاوقات اس مضمون کی عبارات جمع کی جائیں تو ایک کتاب ہو خود اسی عمدۃ القاری جلد سوم میں اپنی عبارت منقولہ سے سوا صفحہ پہلے دیکھئے فیہ رای فی الحدیث) انہ ینبغی رای للزوج) ان یاذن لھا ولا یمنعھا مما فیہ منفعتھا وذٰلِکَ اِذا لم یخف الفتنۃ علیھا ولا بھا وقد کان ھُوَ الاغلب فی ذلک الزمان بخلاف زماننا ھذا فان الفساد فیہ فاش والمفسدون کثیرون وحدیث عائشۃ

رضی اللہ تعالیٰ عنہا یدل علیٰ ھذا اسی کی جلد چہارم کا مطلب واضح کردیا کہ حکم کا بیان فرمایا یہ کہ اب زیارت قبور عورتوں کو مکروہ ہی نہیں بلکہ حرام ہے یہ نہ فرمایا کہ ویسی کو حرام ہے ایسی کو حلال ہے۔ ویسی کو تو پہلے بھی حرام تھا۔ اس زمانہ کی کیا تخصیص آگے فرمایا خصوصاً زنان مصر اور اسکی تعلیل کی کہ انکا خروج بروجہ فتنہ ہے یہ وہی اولویت تحریم کی وجہ ہے نہ کہ حکم وقوع فتنہ سے خاص اور فتنہ گر عورتوں سے مخصوص۔ ہاں یہ مسلک شافعیہ کا ہے ابھی امام عینی سے سن چکے کہ عن الشافعی یباح لھن الخروج ولہذا کرمانی پھر عسقلانی پھر قسطلانی کہ سب شافعیہ ہیں شرح بخاری میں اس طرف گئے۔ کرمانی نے قول امام تیمی کہ فساد بعض زناں کے سبب سب عورتوں کو ممانعت پر دلیل ہے نقل کرکے کہا قلت الذی یعول علیہ ما قلنا ولم یحدث الفساد فی الکل جلد چہارم میں ابو عمر ابن عبدالبر سے دیکھئے اما الشواب فلا تؤمن من الفتنۃ علیھن وبھن حیث خرجن ولا شیئ للمرأۃ احسن من لزوم قعر بیتھا الحمد للہ اب تو وضوح حق میں کچھ کمی نہ رہی۔ ذرا یہ بھی دیکھ لیجئے کہ ہمارے علماء کرام نے خروج زن کے چند مواضع گنائے جن کا بیان ہمارے رسالہ مروج النجا لخروج النساء میں ہے اور صاف فرمادیا کہ ان کے سوا میں اجازت نہیں۔ اور اگر شوہر اذن دیگا تو دونوں گنہگار ہوں گے۔ درمختار میں ہے لا تخرج الا لحق لھا او علیھا او لزیارۃ ابویھا کل جمعۃ مرۃ او المحارم کل سنۃ ولکونھا قابلۃ او غاسلۃ لا فیما عدا ذلک وان اذن کان عاصیین نوازل امام فقیہ ابو اللیث وفتاوی خلاصہ فتح القدیر وغیرہا میں ہے۔ یجوز للزوج ان یأذن لھا بالخروج الی سبعۃ

مواضع زیارۃ الابوین و عیادتہما و تعزیتہما او احدھما وزیارۃ المحارم فان کانت قابلۃ او غاسلۃ او کان لہا علی اخر حق او کان الاخر علیہا حق تخرج بالاذن والغیر لاذ والحج علی ھذا وفیما عدا ذلک من زیارۃ الاجانب فی عیادتہم والولیمۃ لایاذن لہا لو اذن وخرجت کانا عاصیین ملاحظہ ہو ان میں کہیں زیارت قبور کا بھی استثنا کیا۔ کیا یہ استثنا کسی کتاب معتمد میں مل سکتا ہے (۱۳) اقول وباللہ التوفیق وبہ الوصول الی ذری التحقیق ان تمام مباحث جلیلہ سے بحمدہ تعالیٰ ایک جلیل و دقیق توفیق انیق ظاہر ہوئی عامہ مجوزین نفس زیارت لکھتے ہیں کہ اس کی اجازت عورتوں کو بھی ہوئی زیارت قبور کے لئے خروج نساء نہیں کہتے۔ عام کتب میں اسی قدر ہے اور مانعین زیارت قبر کے لئے عورتوں کو جانے سے منع فرماتے ہیں و لہذا خروج الی المساجد کی ممانعت سے سند لاتے ہیں اور ان کے خروج میں خوف فتنہ سے استدلال فرماتے ہیں تمام نصوص کہ ہم نے ذکر کئے اسی طرف جاتے ہیں تو اگر قبر گھر میں ہو یا عورت مثلاً حج یا کسی سفر جائز کو گئی راہ میں کوئی قبر ملی اسکی زیارت کر لی بشرطیکہ جزع و فزع و تجدید حزن و بکا و نوحہ و افراط و تفریط ادب وغیرہا منکرات شرعیہ سے خالی ہو کشف بزدوی میں جن روایات سے صحت رخصت پر اسناد فرمایا ان کا مفاد اسی قدر ہے حیث قال والاصح ان الرخصۃ ثابتۃ للرجال والنساء جمیعاً فقد راًی ان عائشۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کانت تزور قبر رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فی کل وقت وانہا لما خرجت حاجۃ زارت قبر اخیہا عبد الرحمن بحر الرائق و عالمگیری و جامع الرموز و مختار الفتاوی و کشف

الخطاو سراجیہ و درمختار و فتح المنان کی عبارتیں جن سے تصحیح المسائل میں استناد کیا ہمارے خلاف نہیں ہاں مأتہ مسائل پر رد ہیں جس میں مطلق کہا تھا زنان را زیارت قبور بقول اصح مکروہ تحریمی ست لاجرم - وہی درمختار میں تھا لا باس بزیارۃ القبور للنساء اسی میں ہے و یکرہ خروجھن تحریما وہی بحرالرائق میں تھا الاصح ان الرخصۃ ثابتۃ لھما اسی میں ہے لا ینبغی للنساء ان یخرجن فی الجنازۃ لان النبی صلی اللہ تعالی علیہ و سلم نھاھن عن ذلک وقال انصرفن مازورات غیر ماجورات - اتباع جنازہ کہ فرض کفایہ ہے جب اس کے لئے ان کا خروج ناجائز ہوا تو زیارت قبور کہ صرف مستحب ہے اس کے لئے کیسے جائز ہو سکتا ہے - پھر نفس زیارت قبر جس کیلئے عورت کا خروج نہ ہو اس کا جواز بھی عند التحقیق فی نفسہ ہے کہ جن شروط مذکورہ سے مشروط ان کا اجتماع نظر بعادت زناں نادر ہے اور نادر پر حکم نہیں ہوتا تو سبیل اسلم سے بھی روکتا ہے - ردالمحتار و منحۃ الخالق میں ہے - ان کان ذلک لتجدید الحزن والبکاء والندب علی ماجرت بہ عادتھن فلا تجوز وعلیہ حمل حدیث لعن اللہ زائرات القبور وان کان للاعتبار والترحم من غیر بکاء والتبرک بزیارت قبور الصالحین فلا بأس اذا کن عجائز ویکرہ اذا کن شواب الحضور الجماعۃ فی المسجد اھ زاد فی رد المحتار وھو توفیق حسن اھ وکتبت علیہ اقول قد علم ان الفتوی علی المنع مطلقا ولو عجوزا ولو لیلا فکذالک فی زیارت القبور بل اولی (۱۴) آپ نے ایک صورت شیخ فانی مرتعش

سے پردے کے اندر توجہ لینے کی ذکر کی ہے اس میں کیا حرج ہے جب کہ خارج سے کوئی فتنہ نہ ہو۔ اسے یہاں سے علاقہ (۱۵) مگر وہ جو عورت کا خلیفہ ہونا لکھا صحیح نہیں ائمہ باطن کا اجماع ہے کہ عورت داعی الی اللہ نہیں ہوسکتی ہاں تدابیر ارشاد کردۂ مرشد بتاتے ہیں سفیر محض ہو تو حرج نہیں امام شعرانی میزان الشریعۃ الکبری میں فرماتے ہیں۔ قد اجمع اهل الکشف علی اشتراط الذکورۃ فی کل داعی الی اللہ ولم یبلغنا ان احدا من نساء السلف الصالح تصدرت لتربیۃ المریدین ابدا لنقص النساء فی الدرجۃ وان ورد الکمال فی بعضهن کمریم بنت عمران واسیۃ امرأۃ فرعون فذلک کمال بالنسبۃ للتقوی والدین لا بالنسبۃ للحکم بین الناس وتسلیکهم فی مقامات الولایۃ امر المرأۃ ان تکون عابدۃ زاهدۃ کرابعۃ العدویۃ رضی اللہ تعالی عنها۔ واللہ سبحنہ وتعالی اعلم وعلمہ جل مجدہ اتم واحکم

تمت

# فضیلت صدیق وفاروق رضی اللہ عنہما کے متعلق ناقابلِ انکار دلائل!

# غایۃ التحقیق فی امامۃ العلی والصدیق رضی اللہ عنہما

از امام اہلِ سنت اعلیٰ حضرت قدس سرہٗ

سوال:۔ خلفائے ثلثہ رضوان اللہ تعالیٰ علیہم سے آیا حضرت علی کرم اللہ وجہہ افضل تھے یا کم۔

**الجواب**۔ اہل سنت وجماعت نصرہم اللہ تعالیٰ کا اجماع ہے کہ مرسلین ملٰئکہ ورسل وانبیائے بشر صلوات اللہ تعالیٰ وتسلیماتہ علیہم کے بعد حضرات خلفائے اربعہ رضوان اللہ تعالیٰ علیہم تمام مخلوق الٰہی سے افضل ہیں تمام امم عالم اولین وآخرین میں کوئی شخص ان کی بزرگی وعظمت وعزت ووجاہت وقبول وکرامت وقرب وولایت کو نہیں پہنچتا اِنَّ الفضل بید اللہ یؤتیہ من یشاء واللہ ذوالفضل العظیم پھر ان میں باہم ترتیب یوں ہے کہ سب سے افضل صدیق اکبر پھر فاروق اعظم پھر عثمان غنی پھر مولیٰ علی صلی اللہ تعالیٰ علی سیدہم ومولاہم وآلہ وعلیہم وبارک وسلم اس مذہب مہذب پر آیات قرآن عظیم واحادیث کثیرہ حضور پرنور نبی کریم علیہ وعلی آلہ وصحبہ الصلوٰۃ والتسلیم وارشادات جلیلہ واضحہ امیر المومنین مولیٰ علی مرتضیٰ ودیگر ائمہ اہل بیت طہارت وارتضا واجماع صحابہ کرام وتابعین عظام وتصریحات اولیائے امت وعلمائے ملت رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین سے وہ دلائل باہرہ وحجج قاہرہ ہیں جن کا استیعاب نہیں ہوسکتا فقیر غفر اللہ تعالیٰ لہٗ نے اس مسئلہ میں ایک کتاب عظیم بسیط وضخیم دو مجلد پر منقسم نام تاریخی مطلع القمرین فی ابانۃ سبقۃ العمرین سے متسم تصنیف کی اور خاص تفسیر آیۂ کریمہ

اِنَّ اَکْرَمَکُمْ عِنْدَ اللّٰہِ اَتْقٰکُمْ اور اس سے افضلیت مطلقۂ صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی اثبات سوا حقائق اور اوہام خلاف کے ابطال و ازہاق میں ایک جلیل رسالہ مسمّٰی بنام تاریخی الزلال الانقیٰ من بحر سبقة الاتقیٰ تالیف کیا اس بحث کی تفصیل ان کتب پر موکول۔ یہاں صرف چند ارشادات ائمہ اہل بیت کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم پر اقتصار ہوتا ہے اللہ عزّ و جلّ کی بے شمار رحمت و رضوان و برکت امیر المؤمنین اسد حیدر حق گو حق دان حق پرور کرم اللہ تعالیٰ وجہہ الاسنیٰ پر کہ اس جناب نے مسئلہ تفضیل کو بغایت مفصل فرمایا اپنی کرسی خلافت و عرش زعامت پر برسر منبر مسجد جامع و مشاہد و مجامع و جلوات عامہ و خلوات خاصہ میں بطرق عدیدہ تاہمہ دیدہ سپید و صاف ظاہر و داشگاف محکم و مفسر بے احتمال دگر حضرات شیخین کریمین وزیرین جلیلین رضی اللہ تعالیٰ عنہما کا اپنی ذات پاک اور تمام امت مرحومۂ سید لولاک صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے افضل و بہتر ہونا ایسے روشن و ابین طور پر ارشاد کیا جس میں کسی طرح شائبہ شک و تردد نہ رہا مخالف مسئلہ کو مفتری بتایا اسّی کوڑے کا مستحق ٹھہرایا۔ حضرت سے ان اقوال کریمہ کے راوین اسّی سے زیادہ صحابہ و تابعین رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین صواعق امام حجر مکی میں ہے قال الذہبی وقد تواتر ذالك عنہ فی خلافۃ وکرسی مملکۃ وبین الخفیر من شیعۃ ثم بساط الاسانید الصحیحۃ فی ذالك قال ویقال رواہ عنہ نیف وثمانون نفسا وعدد منهم جماعۃ ثم قال فقبح اللہ الرافضۃ ما اجہلہم انتہی یہاں تک کہ بعض منصفان شیعہ مثل عبد الرزاق محدث صاحب مصنف نے باوصف تشیع تفضیل شیخین اختیار کی اور کہا جب خود حضرت مولیٰ کرم اللہ

تعالیٰ وجہہ الاسنیٰ انھیں اپنے نفس کریم پر تفضیل دیتے تو تجھے اس کے اعتقاد سے کب مفر ہے۔ مجھے یہ گناہ کیا تھوڑا ہے کہ علی سے محبت رکھوں اور علی کا خلاف کر دوں۔ صواعق میں ہے ما احسن ما سلك بعض الشیعۃ المصنفین کعبد الرزاق فانہ قال افضل الشیخین بتفضیل علی ایاھما علی نفسہ والا لما فضلتھما کفی بی وزرا ان احبہ ثم اخالفہ اب چند احادیث مرتضوی سنئے حدیث اول صحیح بخاری شریف میں سیدنا وابن سیدنا امام محمد بن حنیفہ صاحبزادہ حضرت مولیٰ کرم اللہ تعالیٰ وجہہا سے مروی قلت لابی ای الناس خیر بعد النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم قال ابوبکر قال قلت ثم من قال عمر میں نے اپنے والد ماجد کرم اللہ تعالیٰ وجہہ سے عرض کی کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد سب آدمیوں میں بہتر کون ہے فرمایا ابوبکر میں نے عرض کی کہ پھر کون فرمایا عمر رضی اللہ عنہم اجمعین۔ حدیث دوم امام بخاری اپنی صحیح اور ابن ماجہ سنن میں بطریق عبد اللہ بن سلمہ امیر المومنین کرم اللہ تعالیٰ وجہہ سے راوی کہ فرماتے تھے خیر الناس بعد رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ابوبکر و خیر الناس بعد ابی بکر عمر بہترین مردم بعد سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ابوبکر ہیں اور بہترین مردم بعد ابوبکر عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما ہذا حدیث ابن ماجہ حدیث سوم امام ابن القاسم اسمٰعیل بن محمد بن الفضل بلخی کتاب السنۃ میں راوی اخبرنا ابوبکر بن مردویہ ثنا سلیمٰن بن احمد ثنا الحسن بن المنصور الرمانی ثنا داود بن معاذ ثنا ابو سلمۃ العتکی عبد اللہ بن عبد الرحمٰن عن سعید بن ابی عروبۃ عن منصور بن المعتمر عن ابراھیم

عن علقمۃ قال بلغ علیا ان اقواما یفضلونہ علی ابی بکر و عمر فصعد المنبر فحمد اللہ واثنی علیہ ثم قال یایھا الناس انہ بلغنی ان اقواما یفضلوا علی ابی بکر و عمر ولو کنت تقدمت فیہ لعاقبت فیہ فمن سمعتہ بعد ھذا الیوم یقول ھذا فھو مفتر علیہ حد المفتری ثم قال ان خیر ھذہ الامۃ بعد نبیھا ابو بکر ثم عمر ثم اللہ اعلم بالخیر بعد قال و فی المجلس الحسن بن علی فقال واللہ لو سمی الثالث یسمی عثمٰن یعنی حضرت علقمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں امیر المؤمنین کرم اللہ تعالیٰ وجہہ کو خبر پہنچی کہ کچھ لوگ انھیں حضرات صدیق و فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے افضل بتاتے ہیں یہ سنکر منبر پر جلوہ فرما ہوئے۔ حمد و ثنائے الٰہی بجا لائے پھر فرمایا اے لوگو مجھے خبر پہنچی کہ کچھ لوگ مجھے ابو بکر و عمر سے افضل کہتے ہیں۔ اس بارہ میں اگر میں نے پہلے سے حکم سنا دیا ہوتا تو بے شک سزا دیتا آج سے جسے ایسا کہتے سنوں گا وہ مفتری ہے اس پر مفتری کی حد یعنی اسی کوڑے لازم ہیں پھر فرمایا بیشک نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے بعد افضل امت ابو بکر ہیں پھر عمر پھر خدا خوب جانتا ہے کہ ان کے بعد کون سب سے بہتر ہے علقمہ فرماتے ہیں مجلس میں سیدنا امام حسن مجتبیٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہ بھی تشریف فرما تھے انھوں نے فرمایا خدا کی قسم اگر تیسرے کا نام لیتے تو عثمان کا نام لیتے رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین۔

**حدیث چہارم** امام دارقطنی سنن میں اور ابو عمر بن عبد البر استیعاب میں حکم بن حجل سے راوی حضرت مولیٰ کرم اللہ تعالیٰ وجہہ فرماتے ہیں لا اجد احدا فضلنی علی ابی بکر و عمر الا جلدتہ حد المفتری میں جسے پاؤں گا کہ مجھے ابوبکر و عمر سے افضل کہتا ہے اسے مفتری کی حد لگاؤں گا

امام ذہبی فرماتے ہیں یہ حدیث صحیح ہے **حدیث پنجم** سنن دارقطنی میں حضرت ابو جحیفہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہ حضور سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے صحابی اور امیر المؤمنین کرم اللہ وجہہ کے مقرب بارگاہ تھے جناب امیر انھیں وہب الخیر فرمایا کرتے تھے۔ مروی انہ کان یری ان علیا افضل الامۃ فسمع اقواما یخالفونہ فحزن حزنا شدیدا فقال لہ علی بعد ان اخذ یدہ وادخلہ بیتہ ما اخذ تک یا ابا جحیفۃ فذکر لہ الخبر فقال لہ الا اخبرک بخیر الامۃ خیرھا ابو بکر ثم قال ابو جحیفۃ فاعطیت اللہ عھدا ان لا اکتم ھذا الحدیث بعد ان شافھنی بہ علی ما بقیت یعنی ان کے خیال میں مولیٰ علی کرم اللہ تعالیٰ وجہہ تمام امت سے افضل تھے۔ انھوں نے کچھ لوگوں کو اس کے خلاف کہتے سنا سخت رنج ہوا حضرت مولیٰ ان کا ہاتھ پکڑ کر کاشانہ ولایت میں لے گئے غم کی وجہ پوچھی گزارش کی فرمایا کہ میں تمہیں نہ بتادوں کہ امت میں سب سے بہتر کون ہے ابوبکر ہیں پھر حضرت عمر حضرت ابو جحیفہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں میں نے اللہ عزوجل سے عہد کیا کہ جب تک جیونگا اس حدیث کو نہ چھپاؤں گا بعد اس کے کہ حضرت مولیٰ نے خود بالمشافہہ مجھ سے ایسا فرمایا۔ **حدیث ششم** امام احمد مسند ذی الیدین رضی اللہ تعالیٰ عنہ میں ابو حازم سے راوی قال جاء رجل الی علی بن الحسین رضی اللہ تعالیٰ عنھما فقال ما کان منزلۃ ابی بکر وعمر من النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فقال منزلتھما الساعۃ وھما ضجیعاہ یعنی ایک شخص نے حضرت امام زین العابدین رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی خدمت اقدس میں حاضر ہو کر عرض کی حضور سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی بارگاہ میں ابوبکر و عمر کا مرتبہ کیا تھا فرمایا جو مرتبہ ان کا اب ہے کہ حضور کے پہلو

میں آرام کر رہے ہیں۔ **حدیث ہفتم** دار قطنی حضرت امام باقر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے راوی کہ ارشاد فرماتے ہیں اجمع بنو فاطمۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہم علی ان یقولوا فی الشیخین احسن ما یکون من القول یعنی اولاد حضرت بتول زہرا صلی اللہ تعالیٰ علیٰ ابیہا الکریم و علیہا و علیہم و بارک وسلم کا اجماع و اتفاق ہے کہ ابوبکر و عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما کے حق میں وہ بات کہیں جو سب سے بہتر ہو ظاہر ہے کہ سب سے بہتر بات اسی کے حق میں کہی جائے گی جو سب سے بہتر ہو۔ **حدیث ہشتم** امام ابن عساکر وغیرہ سالم بن ابی الجعد سے راوی قلت لمحمد بن الحنیفۃ ھل کان ابوبکر اول القوم اسلاما قال لا قلت فبم علا ابوبکر و سبق حتی لا یذکر احد غیر ابی بکر قال لانہ کان افضلھم اسلاما حین اسلم حتی لحق باللہ یعنی میں نے امام محمد بن حنیفہ سے عرض کی کیا ابوبکر سب سے پہلے اسلام لائے تھے فرمایا نہ میں نے کہا پھر کیا بات ہے کہ ابوبکر سب سے بالا رہے اور پیشی لے گئے یہاں تک کہ لوگ ان کے سوا کسی کا ذکر ہی نہیں کرتے فرمایا یہ اس لئے کہ وہ اسلام میں سب سے افضل تھے جب سے اسلام لائے یہاں تک کہ اپنے رب عزوجل سے ملے۔ **حدیث نہم** امام ابوالحسن دار قطنی جندب اسدی سے راوی کہ امام محمد بن عبداللہ محض بن حسن مثنیٰ بن حسن مجتبیٰ ابن علی مرتضیٰ کرم اللہ تعالیٰ وجوہہم کے پاس کچھ اہل کوفہ و جزیرہ نے حاضر ہو کر ابوبکر و عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما کے بارہ میں سوال کیا امام ممدوح نے میری طرف ملتفت ہو کر فرمایا انظر الی اھل بلادک یسألونی عن ابی بکر و عمر لھما افضل عندی من علی اپنے شہر والوں کو دیکھو مجھ سے ابوبکر و عمر کے بارہ میں سوال کرتے ہیں وہ دونوں میرے نزدیک بلاشبہ مولیٰ علی سے افضل ہیں رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین۔ یہ امام اجل حضرت امام حسن مجتبیٰ کے پوتے اور حضرت امام حسین

شہید کربلا کے نواسے ہیں ان کا لقب مبارک نفس زکیہ ہے ان کے والد حضرت عبداللہ محض کہ سب میں پہلے حسنی حسینی دونوں شرف کے جامع ہوئے لہذا محض کہلائے اپنے زمانہ میں سردار بنی ہاشم تھے ان کے والد ماجد امام حسن مثنٰی اور والدہ ماجدہ حضرت فاطمہ صغریٰ بنت امام حسین صلی اللہ تعالیٰ علیٰ ابیہم وعلیہم وبارک وسلم حدیث دہم امام حافظ عمر بن شبہ حضرت امام اجل سید زید شہید ابن امام علی سجاد زین العابدین ابن امام حسین سعید شہید صلوٰت اللہ تعالیٰ وتسلیماتہ علیٰ جدہم الکریم وعلیہم سے روایت کرتے ہیں کہ انھوں نے کوفیوں سے فرمایا انطلقت الخوارج فبرئت ممن دون ابی بکر وعمر ولم یستطیعوا ان یقولوا فیہما شیئاً وانطلقتم انتم فطفرتم فبرئتم منہما فمن بقی فو اللہ مابقی احد الا برئتم منہ یعنی خارجیوں نے اٹھ کران سے تبری کی جو ابوبکر وعمر سے کم تھے یعنی عثمان وعلی رضی اللہ تعالیٰ عنہم مگر ابوبکر وعمر کی شان میں کچھ کہنے کی گنجائش نہ پائی اور تم نے اے کوفیوں اوپر جست کی کہ ابوبکر وعمر سے تبری کی تو اب کون رہ گیا خدا کی قسم اب کوئی نہ رہا جس پر تم نے تبرا نہ کہا ہو والعیاذ باللہ رب العالمین اللہ اکبر امام زید شہید رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا یہ ارشاد مجید ہم غلامان خاندان زید کو بحمد اللہ کافی ووافی ہے سید سادات بلگرام حضرت مرجع الفریقین مجمع الطریقین حبر شریعت بحر طریقت بقیۃ السلف حجۃ الخلف سیدنا ومولانا میر عبدالواحد حسینی زیدی واسطی بلگرامی قدس اللہ تعالیٰ سرہ السامی نے کتاب مستطاب سبع سنابل شریف تصنیف فرمائی کہ بارگاہ عالم پناہ حضور سید المرسلین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم میں موقع قبول عظیم برواقع ہوئی حضرت مستفتی دامت برکاتہم کے جدامجد جدا اور اس فقیر کے آقائے نعمت ومولائے احد حضرت اسدالواصلین محبوب العاشقین سیدنا ومولانا حضرت سید شاہ حمزہ حسینی زیدی مارہروی

قدس سرہ القوی کتاب مستطاب کاشف الاستار شریف کی ابتدا میں فرماتے ہیں۔
باید دانست کہ درخاندان ما حضرت سند المحققین سید عبد الواحد بلگرامی
بسیار صاحب کمال برخاستہ اند قطب فلک ہدایت و مرکز دائرہ ولایت بود
در علم صوری و معنوی فائق و از مشارب اہل تحقیق ذائق صاحب تصنیف و تالیف
ست و نسب ایں فقیر بچہار واسطہ بذات مبارکش می پیوند۔ پھر چند اجزا کے بعد
فرماتے ہیں۔ اشہر تصانیف او کتاب سنابل ست در سلوک وعقائد حاجی الحرمین
سید غلام علی آزاد سلمہ در ماثر الکرام می تولید وقتے در شہر رمضان المبارک
سنۃ خمسین وثلثین ومائۃ والف مولف اوراق در دار الخلافہ شاہجہاں آباد
خدمت شاہ کلیم اللہ چشتی قدس سرہ را زیارت کرد و ذکر میر عبد الواحد قدس سرہ
درمیان آمد شیخ مناقب وماثر میر تادیر بیان کرد فرمود شبے در مدینہ منورہ پہلو
بر بستر خواب گزاشتم در واقعہ می بینم کہ من و سید صبغۃ اللہ بروجی معاود مجلس
اقدس رسالت پناہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم باریاب شدیم جمعے از صحابہ کرام
اولیائے امت حاضر اند درینہا شخصے است کہ حضرت با او لب بہ تبسم شیریں کردہ
خرفہا میزند والتفات تمام دارند چوں مجلس آخر شد از سید صبغۃ اللہ استفسار
کردم کہ ایں شخص کیست کہ حضرت با او التفات بایں مرتبہ دارند گفت میر
عبد الواحد بلگرامی و باعث مزید احترام او ایں ست کہ سنابل تصنیف او در
جناب رسالت پناہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم مقبول افتادہ انتہی کلامہ انتہی
مقالہ الشریف بلفظہ المنیف قدس اللہ سرہ اللطیف۔ حضرت میر قدس سرہ
المنیر نے اس کتاب مقبول ومبارک میں مسئلہ تفضیل بکمال تفصیل وتاکید
جمیل وتہدید جلیل ارشاد فرمایا لفظ مبارک سے چند حرف کی نقل سے شرف
حاصل کریں اولیائے کرام ومحدثین وفقہا جملہ اہل حق کے اجماعی کے عقائد میں

بیان فرماتے۔ واجماع دارند کہ افضل از جملہ بشر بعد انبیاء ابوبکر صدیق ست وبعد از وے عمر فاروق است وبعد از وے عثمان ذی النورین ست وبعد از وے علی مرتضیٰ است رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین۔ پھر فرمایا۔ فضل ختنین از فضل شیخین کمتر ست بے نقصان و قصور پھر فرمایا اجماع اصحاب وتابعین وتبع تابعین وسائر علمائے امت ہم برین عقیدہ واقع شدہ است۔ پھر فرمایا۔ مخدوم قاضی شہاب الدین در تیسیر الاحکام نبشت کہ ہیچ ولی بدرجۂ ہیچ پیغمبرے نرسد۔ زیراکہ امیر المومنین ابوبکر بحکم حدیث بعد پیغمبراں از ہمہ اولیا برتر ست واو بدرجۂ ہیچ پیغامبرے نہ رسید۔ وبعد او امیر المومنین عمر بن الخطاب ست وبعد او امیر المومنین عثمان بن عفان است وبعد او امیر المومنین علی بن ابی طالب ست۔ رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین۔ کسیکہ امیر المومنین علی را خلیفہ نداند او از خوارج ست وکسیکہ او را بر امیر المومنین ابوبکر وعمر تفضیل کند او از روافض ست۔ پھر فرمایا از ینجا باید دانست کہ در جہان نہ ہیچو مصطفےٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم پیرے پیدا شد ونہ ہیچو ابوبکر مریدے ہویدا گشت۔ اے عزیز اگرچہ کمابیت فضائل شیخین بر ختنین مفرط دقائق اعتقاد باید کرد امانہ بر وجہیکہ در کمالیت وفضائل ختنین قصورے ونقصانے بخاطر تو رسد بلکہ فضائل النبیان و فضائل جملہ اصحاب از عقول بشریہ وانکار انسانیہ بسے بالاتر ست پھر فرمایا۔ پس چوں اجماع صحابہ کہ انبیا صفت اند بر تفضیل شیخین واقع شد ومرتضیٰ نیز دریں اجماع متفق وشریک بود مفضلہ در اعتقاد خود دربا غلط کردہ است اے قادمانِ ما۔ فدائے نام مرتضیٰ یاد وائے دل وجان نثار اقدام مرتضیٰ باد کدام بدبخت ازل کہ محبت مرتضیٰ در دلش نباشد وکدام

راندۂ درگاہِ مولیٰ کہ اہانت او روا دارد مفضلہ گمان بردہ است کہ نتیجہ محبت با مرتضیٰ تفضیل اوست بر شیخین و نمیدانند کہ ثمرۂ محبت موافقت ست با او نہ مخالفت کہ چون مرتضیٰ فضل شیخین و ذی النورین را بر خود روا داشت و اتمنہ ا با ایشان کرد و حکمہائے عہد خلافت ایشان را امتثال فرمود شرط محبت با او آن باشد کہ در راہ و روش با او موافق باشد نہ مخالف حضرت میر قدس سرہ المنیر نے یہ بحث پانچ ورق سے زائد میں افادہ فرمائی ہے۔ من طلب الزیادۃ فلیرجع الیہ۔ الحمد للہ۔ یہ عقیدہ ہے اہل سنت وجماعت اور ہم غلامانِ دوزبان زید شہید کا

واللہ تعالیٰ اعلم

(سوال ۲) رسول مقبول صلی اللہ علیہ وآلہ وعترتہ وسلم نے وقت رحلت یا کسی اور وقت اپنے بعد اپنا جانشین کس کو مقرر کیا۔

الجواب

جانشینی ونیابت دو قسم ہے۔ اول جزئی مقید کہ امام کسی خاص کام یا خاص مقام پر عارضی طور پر کسی خاص وقت کے لئے دوسرے کو اپنا نائب کرے جیسے بادشاہ کا لڑائی میں کسی کو سردار بنا کر بھیجنا یا کسی ضلع کی حکومت دینا یا تحصیل خراج پر مامور کرنا یا کہیں جاتے ہوئے انتظام شہر سپرد کر جانا اس قسم کا استخلاف صریح حضور پرنور سید یوم النشور صلی اللہ تعالیٰ علیہ والہ وعترتہ وازواجہ وصحابتہ اجمعین وبارک وسلم سے بارہا واقع ہوا جیسے بعض غزوات میں امیر المومنین صدیق اکبر بعض میں حضرت اسامۃ بن زید غزوۂ ذات السلاسل میں حضرت عمرو بن العاص رضی اللہ تعالیٰ عنہم کو سپہ سالار بنا کر بھیجا تحصیل زکوٰۃ امیر المومنین فاروق اعظم وحضرت خالد بن ولید وغیرہما رضی اللہ تعالیٰ

عنہم کو مقرر فرمایا یہ بھی یقیناً حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی نیابت تھی کہ اخذ صدقات اصل کام حضور والاصلوات اللہ تعالیٰ علیہ وعلیٰ آلہ واصحابہ کا ہے قال تعالیٰ خذ من اموالھم صدقۃ تطھرھم وتزکیھم بھا وصل علیھم ان صلاتک سکن لھم تعلیم قرآن ودین کے لئے قرائے کرام شہدائے عظام کو مقرر فرمایا۔ حضرت عتاب بن اسید مکہ معظمہ حضرت معاذ بن جبل کو ولایت جند حضرت ابوموسیٰ اشعری کو زبید وعدن حضرت ابوسفیان والد امیر معاویہ یا حضرت عمرو بن حزم کو شہر نجران حضرت زیاد بن لبید کو حضر موت حضرت خالد سعید اموی کو صنعا۔ حضرت عمرو بن العاص کو عمان کا ناظم صوبہ کیا باذان بن ساسان کیانی مغل کو صوبہ داری یمن پر مقرر رکھا۔ امیر المومنین مولیٰ علی کرم اللہ تعالیٰ وجہہ کو ملک یمن کا عہدہ قضا بخشا۔ ۸ھ میں حضرت عتاب ۹ھ میں حضرت صدیق اکبر کو امیر الحاج بنایا بعض وقائع میں امیر المومنین فاروق اعظم بعض میں حضرت معقل بن یسار بعض میں حضرت عقبہ کو حکم قضا دیا۔ غزوۂ تبوک کو تشریف لیجاتے وقت امیر المومنین مرتضیٰ علی کو اہل بیت کرام اور غزوۂ بدر میں حضرت ابولبابہ اور تیرہ غزوات واسفار کو نہضت فرماتے حضرت عمرو ابن ام مکتوم کو مدینہ طیبہ کا امیر ووالی فرمایا۔ از انجملہ غزوہ ابوا کہ حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا پہلا غزوہ تھا وغزوہ بواط وغزوہ ذی العیرہ وغزوۂ طلب کرز بن جابر وغزوہ سویق وغزوہ غطفان وغزوۂ احد وغزوہ حمراء الاسد وغزوہ نجران وغزوہ ذات الرقاع وسفر حجۃ الوداع کہ حضور پرنور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا پچھلا سفر تھا رضی اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین لخصنا کل ذلک من صحیح البخاری وشرحہ والمواھب اللدنیۃ و والمنح المحمدیۃ وشرحھا للزرقانی والاصابۃ فی تمیز الصحابۃ

للامام الحافظ العسقلانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین
دوم کلی مطلق کہ حیات مستخلف سے جمع نہیں ہوسکتی یعنی امام کا اپنے بعد کسی کیلئے
امامت کبریٰ کی وصیت فرمانا اس کا نص صریح علی الاعلان بتصریح تام حضور
اعلیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے کسی کے واسطے نہ فرمایا ورنہ صحابہ کرام رضی اللہ
تعالیٰ عنہم ضرور پیش کرتے اور قریش وانصار میں دربارۂ خلافت مباحثے منادر
نہ ہوتے امیر المومنین امام الاشجعین اسد اللہ الغالب علی مرتضیٰ کرم اللہ تعالیٰ
وجہہ الکریم سے باسانید صحیحہ تو یہ ثابت کہ جب ان سے عرض کی گئی استخلف
علینا ہم پر کسی کو خلیفہ کر دیجئے فرمایا لا ولکن اترککم کما ترککم رسول
اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم میں کسی کو خلیفہ نہ کروں گا بلکہ یوں ہی
چھوڑ دوں گا جیسے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم چھوڑ گئے تھے اخرجہ الامام
احمد بسند حسن والبزار بسند قوی والدار قطنی وغیرہم بزار کی روایت میں بسند
صحیح ہے حضرت مولیٰ علی کرم اللہ تعالیٰ وجہہ نے فرمایا۔ ما استخلف رسول
اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فاستخلف علیکم رسول اللہ
صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے کسی کو خلیفہ نہ کیا کہ میں کردوں۔ دار قطنی
کی روایت میں ارشاد فرمایا دخلنا علی رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ
وسلم فقلنا یا رسول استخلف علینا قال لا ان یعلم اللہ
فیکم خیرا یول علیکم خیرکم قال علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ
فعلم اللہ فینا خیرا فولی علینا ابابکر ہم نے خدمت اقدس حضور
سید المرسلین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم میں حاضر ہوکر عرض کی یا رسول اللہ
ہم پر کسی کو خلیفہ فرما دیجئے۔ ارشاد ہوا۔ اگر اللہ تعالیٰ تم میں بھلائی جانے گا
تو جو تم میں سب سے بہتر ہے اسے تم پر والی فرما دے گا۔ حضرت مولیٰ کرم اللہ تعالیٰ

وجہہ نے فرمایا رب العزت جل وعلا نے ہم میں بھلائی جانی پس ابوبکر کو ہمارا والی فرمایا رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین امام اسحق بن راہویہ و دارقطنی و ابن عساکر وغیرہم بطرق عدیدہ واسانید کثیرہ راوی دو شخصوں نے امیرالمؤمنین مولیٰ علی کرم اللہ تعالیٰ وجہہ الکریم سے ان کے زمانہ خلافت میں دربارۂ خلافت استفسار کیا اعہد عہدہ الیک النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ام رائی رایتہ کیا یہ کوئی عہد و قرارداد حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی طرف سے ہے یا آپ کی رائے ہے فرمایا بل رائی رایتہ بلکہ ہماری رائے ہے اما ان یکون عندی عہد من النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم عہدہ الیّ فی ذالک فلا واللہ لئن کنت اوّل من صدقہ بہ فلا اکون اول من کذب علیہ رہا یہ کہ اسباب میں میرے لئے حضور پرنور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے کوئی عہد و قرارداد فرما دیا ہو سو خدا کی قسم ایسا نہیں اگر سب سے پہلے میں نے حضور کی تصدیق کی تو میں سب سے پہلے حضور پرافترا کرنے والا نہ ہوں گا۔ ولو کان عندی منہ عہد فی ذالک ما ترکت اخا بنی تیم بن مرۃ وعمر بن الخطاب یثوبان علی منبرہ ولقاتلتہما بیدی ولو لم اجد الا بردتی ھذہ۔ اور اگر اسباب میں حضور والا صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی طرف سے میرے پاس کوئی عہد ہوتا تو میں ابوبکر و عمر کو منبر اطہر حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم پر جست نہ کرنے دیتا اور بیشک اپنے ہاتھ سے ان کے قتال کرتا اگرچہ اپنی اس چادر کے سوا کوئی ساتھی نہ پاتا ولکن رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم لم یقتل قتلا ولم یمت فجاءۃ مکث فی مرضہ ایاما ولیالی یاتیہ المؤذن یؤذنہ بالصلوٰۃ فیامر ابا بکر فیصلی

بالناس وھو یری مکانی بات یہ ہوئی کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ
وسلم معاذ اللہ کچھ یہ قتل نہ ہوئے نہ یکایک انتقال فرمایا بلکہ کئی دن رات
حضور کو مرض میں گزرے مؤذن آتا نماز کی اطلاع دیتا حضور ابوبکر کو امامت
کا حکم فرماتے۔ حالانکہ میں حضور کے پیش نظر موجود تھا پھر مؤذن آتا اطلاع
دیتا حضور ابوبکر کو ہی حکم امامت دیتے حالانکہ میں کہیں غائب نہ تھا۔ و
لقد ارادت امرآۃ من نساء نصرفہ عن ابی بکر فابی و غضب
وقال انتن صواحب یوسف مروا ابا بکر فلیصل بالناس
اور خدا کی قسم ازواج مطہرات سے ایک بی بی نے اس معاملہ کو ابوبکر سے
پھیرنا چاہا تھا حضور اقدس صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے نہ مانا اور غضب کیا
تم وہی یوسف والیاں ہو ابوبکر کو حکم دو کہ امامت کرے فلما قبض رسول
اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نظرنا فی امورنا فاخترنا
من رضیہ رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم لدیننا
کانت الصلوٰۃ عظیم الاسلام و قوام الدین فبایعنا
ابوبکر رضی اللہ تعالٰی عنہ وکان لذلک اھلا لم یختلف
علیہ منا اثنان پس جب کہ حضور پرنور صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے انتقال
فرمایا ہم نے ان کے کاموں میں نظر کی تو اپنی دنیا یعنی خلافت کے لئے اسے
پسند کرلیا جسے رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم نے ہمارے دین یعنی
نماز کے لئے پسند فرمایا تھا کہ نماز تو اسلام کی بزرگی اور دین کی درستی تھی
لہٰذا ہم نے ابوبکر رضی اللہ تعالٰی عنہ سے بیعت کی اور وہ اس کے لائق تھے
ہم میں کسی نے اس بارہ میں اس کا خلاف نہ کیا یہ سب کچھ ارشاد کرکے حضرت
مولیٰ کرم اللہ تعالٰی وجہہ الاسنی نے فرمایا فادیت الی ابی بکر حقہ

و عرفت لہ طاعتہ و غزوت معہ فی جنودہ و کنت اٰخذ اذا اعطانی و اغزو اذا اغزانی و اضرب بین یدیہ بسوطی۔ یعنی پس میں نے ابوبکر کو ان کا حق دیا اور ان کی اطاعت لازم جانی اور ان کے ساتھ ہو کر ان کے لشکروں میں جہاد کیا جب وہ مجھے بیت المال سے کچھ دیتے میں لے لیتا اور جب مجھے لڑائی پر بھیجتے میں جاتا اور ان کے سامنے اپنے تازیانے سے [illegible] لگایا۔ پھر بعینہٖ یہی مضمون امیر المؤمنین فاروق اعظم و امیر المؤمنین عثمان غنی کی نسبت ارشاد فرمایا رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین۔ ہاں العینہ اشارات جلیلہ واضحہ بارہا فرمائے ...... ا

مثلاً ایک بار ارشاد ہوا میں نے خواب دیکھا کہ میں ایک کنوئیں پر ہوں اس پر ایک ڈول ہے میں اس سے پانی بھرتا رہا جب تک اللہ نے چاہا پھر ابوبکر نے ڈول لیا دو ایک بار کھینچا پھر وہ ڈول ایک پل ہو گیا جسے چرسہ کہتے ہیں اسے عمر نے لیا تو میں نے کسی سردار زبردست کو اس کام میں ان کے مثل نہ دیکھا۔ یہاں تک کہ تمام لوگوں کو سیراب کر دیا کہ پانی پی پی کر اپنی فرودگاہ کو واپس ہوئے رواہ الشیخان عن ابی ھریرۃ وعن ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہم امیر المؤمنین مولیٰ علی کرم اللہ تعالیٰ وجہہ فرماتے ہیں۔ میں نے بارہا بکثرت حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو فرماتے سنا کہ ہوا میں ابوبکر و عمر کیا میں نے اور ابوبکر و عمر نے چلا میں اور ابوبکر و عمر رواہ الشیخان عن ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما۔ ایک بار حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا آج کی رات ایک مرد صالح (یعنی خود حضور پر نور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم) نے خواب دیکھا کہ ابوبکر رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے متعلق ہیں اور عمر ابوبکر سے اور عثمان عمر سے

جابر بن عبد اللہ انصاری رضی اللہ تعالیٰ عنہما فرماتے ہیں جب ہم خدمت اقدس حضور والا صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے اٹھے آپس میں تذکرہ کیا کہ وہ مرد صالح تو حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ہیں اور بعض کا بعض سے تعلق وہ اس امر کا والی ہونا جس کے ساتھ حضور پر نور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم مبعوث ہوئے ہیں۔ رواہ عنہ ابو داود و حاکم۔ انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں مجھے بنی المصطلق نے خدمت اقدس حضور سید المرسلین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم میں بھیجا کہ حضور سے دریافت کر دیں حضور کے بعد ہم اپنے اموال زکوٰۃ کس کے پاس بھیجیں فرمایا ابو بکر کے پاس عرض کی اگر انھیں کوئی حادثہ پیش آئے تو کسے دیں فرمایا عمر کو عرض کی جب ان کا بھی واقعہ ہو تو فرمایا عثمان کو رواہ عنہ فی المستدرک وقال صحیح ایک بی بی خدمت اقدس میں حاضر ہوئیں اور کچھ سوال کیا حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے حکم فرمایا کہ پھر حاضر ہوا انھوں نے عرض کی آؤں اور حضور کو نہ پاؤں فرمایا مجھے نہ پائے تو ابو بکر کے پاس آنا رواہ الشیخان عن جبیر بن مطعم رضی اللہ تعالیٰ عنہ یونہی ایک مرد سے ارشاد فرمایا مروی کہ میں نہ ہوں تو ابو بکر کے پاس آنا عرض کی جب انھیں نہ پاؤں فرمایا تو عمر کے پاس عرض کی جب وہ بھی نہ ملیں فرمایا عثمان کے پاس اخرجہ ابو نعیم فی الحلیۃ والطبرانی عن سہل بن ابی حثمۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔ ایک شخص سے کچھ اونٹ قرضوں پر خریدے یہ واپس جاتا تھا کہ مولیٰ علی کرم اللہ وجہہ ملے حال پوچھا اس نے بیان کیا فرمایا حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی خدمت میں پھر حاضر ہوا اور عرض کیا اگر حضور کو کچھ حادثہ پیش آئے تو میری قیمت کون ادا کرے گا فرمایا ابو بکر پھر

ریافت کیا اور جو ابوبکر کو کچھ حادثہ پیش آئے تو کون دیگا فرمایا عمر پھر دریافت
رایا انھیں بھی کچھ حادثہ در پیش ہو فرمایا فویحك اذا مات عمر فان
استطعت ان تموت فمت ہائے نادان جب عمر مرجائے تو اگر مر
سکے مرجانا۔ رواہ الطبرانی فی الکبیر عن عصمۃ بن مالك رضی
اللہ تعالیٰ عنہ وحسنہ الامام جلال الدین سیوطی انھیں
شارات جلیلہ سے ہے حضور پُر نور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا ایام مرض وفات
اقدس میں صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو اپنی جگہ امامت مسلمین پر قائم
رنا اور دوسرے کی امامت پر راضی نہ ہونا غضب فرمانا جس سے امیرالمومنین
مولیٰ علی کرم اللہ تعالیٰ وجہہ الکریم نے استناد فرمایا کہ رضیہ رسول اللہ
صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم لدیننا افلا نرضاہ لدنیانا رسول اللہ
صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے انھیں چن لیا ہمارے دین کی پیشوائی کو کیا
نھیں ہم پسند نہ کریں اپنی دنیا کی امامت کو۔ اور نہایت روشن وصریح
قریب نص وتصریح وہ ارشاد اقدس ہے کہ امام احمد وترمذی نے بافادہ
تحسین اور ابن ماجہ وابن حبان وحاکم نے بافادہ تصحیح ۔ اور ابوالمحاسن
رویانی نے حضرت حذیفہ بن الیمانی رضی اللہ تعالیٰ عنہما اور ترمذی وحاکم
نے حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور طبرانی نے حضرت ابودردا رضی
اللہ تعالیٰ عنہ اور ابن عدی نے کامل میں حضرت انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ
عنہ سے روایت کیا کہ حضور پرنور سید یوم النشور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وعلی آلہ واصحٰبہ
وبارک وسلم نے فرمایا انی لا ادری مابقائی فیکم فاقتدوا بالذین
من بعدی ابی بکر وفی لفظ اقتدوا بالذین من بعدی من
اصحابی ابی بکر وعمر میں نہیں جانتا میرا رہنا تم میں کب تک ہو لہذا تمہیں

فرماتا ہوں کہ میرے ان دو صحابیوں کی پیروی کرو جو میرے بعد ہوں گے ابوبکر و عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما۔ ایک بار آخر حیات اقدس میں نص صریح بھی فرما دینا چاہا تھا۔ پھر خدا اور مسلمانوں پر چھوڑ کر حاجت نہ سمجھی امام احمد و امام بخاری و امام مسلم ام المؤمنین صدیقہ محبوبہ سید المرسلین صلی اللہ تعالیٰ علیہ علیہم و علیہا وسلم سے راوی کہ وہ ارشاد فرماتی ہیں قال لی رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فی مرضہ الذی مات فیہ ادعی لی اباك واخاك حتی اکتب کتابا فانی اخاف ان یتمنی متمن ویقول قائل انا اولی ویابی اللہ والمؤمنون الا ابا بکر حضور اقدس سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم جس مرض میں انتقال فرمانے کو ہیں اس میں مجھ سے فرمایا اپنے باپ اور بھائی کو بلا لے کہ میں ایک نوشتہ تحریر فرما دوں کہ مجھے خوف ہے کوئی تمنا کرنے والا تمنا کرے اور کہنے والا کہہ اٹھے کہ میں زیادہ مستحق ہوں اور اللہ نہ مانے گا اور مسلمان نہ مانیں گے مگر ابوبکر کو امام احمد کے ایک لفظ یہ ہیں کہ فرمایا ادعی لی عبد الرحمن بن ابی بکر اکتب لابی بکر کتابا لا یختلف علیہ احد ثم قال دعیہ معاذ اللہ ان یختلف المؤمنون فی ابی بکر عبد الرحمن بن ابی بکر بلا لو کہ میں ابوبکر کے لئے نوشتہ لکھ دوں کہ ان پر کوئی اختلاف نہ کرے پھر فرمایا رہنے دو خدا کی پناہ کہ مسلمان اختلاف کریں ابوبکر کے بارے میں

صلی اللہ تعالیٰ علی الحبیب والہ وصحبہ وبارك وسلم

واللہ سبحنہ وتعالیٰ اعلم وعلمہ احکم

تمت

# خدا چاہتا ہے رضائے محمد

از اعلیٰحضرت قدس سرہٗ

زہے عزت و اعتلائے محمد
کہ ہے عرش حق زیرِ پائے محمد

مکاں عرش اُن کا فلک فرش اُن کا
ملک خادمانِ سرائے محمد

خدا کی رضا چاہتے ہیں دو عالم
خدا چاہتا ہے رضائے محمد

عجب کیا اگر رحم فرمائے ہم پر!
خدائے محمد برائے محمد

محمد برائے جنابِ الٰہی!
جنابِ الٰہی برائے محمد

بسی عطرِ محبوبیِ کبریا سے
عبائے محمد قبائے محمد

بہم عہد باندھے ہیں وصلِ ابد کا
رضائے خدا اور رضائے محمد

دمِ نزع جاری ہو میری زباں پہ
محمد محمد خدائے محمد

عصائے کلیم اژدہائے غضب تھا
گِروں کا سہارا عصائے محمد

میں قرباں کیا پیاری پیاری ہے نسبت
یہ آنِ خدا وہ خدائے محمد

محمد کا دم خاص بہرِ خدا ہے
سوائے محمد برائے محمد

خدا اُن کو کس پیار سے دیکھتا ہے
جو آنکھیں ہیں محوِ لقائے محمد

جلو میں اجابت خواصی میں رحمت
بڑھی کس تزک سے دعائے محمد

اجابت نے جھک کر گلے سے لگایا
بڑھی ناز سے جب دعائے محمد

اجابت کا سہرا عنایت کا جوڑا
دلہن بن کے نکلی دعائے محمد

رضاؔ پل سے اب وجد کرتے گزریے
کہ ہے ربِّ سلّم صدائے محمد

صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم

# تو ہے عین نور تیرا سب گھرانا نور کا

صبح طیبہ میں ہوئی بٹتا ہے باڑا نور کا
صدقہ لینے نور کا آیا ہے تارا نور کا

باغ طیبہ میں سہانا پھول پھولا نور کا
مست بو ہیں بلبلیں پڑھتی ہیں کلمہ نور کا

بارہویں کے چاند کا مجرا ہے سجدہ نور کا
بارہ برجوں سے جھکا ایک اک ستارا نور کا

اُن کے قصرِ قدر سے خلد ایک کمرہ نور کا
سدرہ پائیں باغ میں ننھا سا پودا نور کا

عرش بھی فردوس بھی اس شاہ والا نور کا
یہ مثمن برج وہ مشکوئے اعلیٰ نور کا

تیرے ہی ماتھے رہا اے جان سہرا نور کا
بخت جاگا نور کا چمکا ستارا نور کا

میں گدا تو بادشاہ بھر دے پیالا نور کا
نور دن دونا ترا دے ڈال صدقہ نور کا

تیری ہی جانب ہے پانچوں وقت سجدہ نور کا
رخ ہے قبلہ نور کا ابرو ہے کعبہ نور کا

تاج والے دیکھ کر تیرا عمامہ نور کا
سر جھکاتے ہیں الٰہی بول بالا نور کا

شمع دل مشکوٰۃ تن سینہ زجاجہ نور کا
تیری صورت کے لیے آیا ہے سورہ نور کا

تو ہے سایہ نور کا ہر عضو ٹکڑا نور کا
سایہ کا سایہ نہ ہوتا ہے نہ سایا نور کا

کیا بنا نام خدا اسرا کا دولھا نور کا
سر پہ سہرا نور کا بر میں شہانا نور کا

بزم وحدت میں مزا ہوگا دوبالا نور کا
ملنے شمع طور سے جاتا ہے اکہ نور کا

وصف رخ میں گاتی ہیں حوریں ترانہ نور کا
قدرتی بینوں میں کیا بجتا ہے لہرا نور کا

دیکھنے والوں نے کچھ دیکھا نہ بھالا نور کا
مَنْ رَاٰی کیا یہ آئینہ دکھایا نور کا

تیری نسل پاک میں ہے بچہ بچہ نور کا
تو ہے عین نور تیرا سب گھرانا نور کا

انبیا اجزا ہیں تو بالکل ہے جملہ نور کا
اس علاقے سے ہے اون پر نام سچا نور کا

یہ جو مہر و مہ پہ ہے اطلاق آتا نور کا
بھیک تیرے نام کی ہے استعارہ نور کا

اے رضا یہ احمدِ نوری کا فیض نور ہے
ہو گئی میری غزل بڑھ کر قصیدہ نور کا



حکیم غلام معین الدین نعیمی طابع و ناشر اور مدیر نے تعلیمی پرنٹنگ پریس سے چھپوا کر نعیمی دواخانہ لال کھوہ موچی گیٹ لاہور سے شائع کیا

بعونہٖ وکرمہٖ تعالیٰ جل اسمہٗ

دین و ایمان کو منوّر اور محبّت و ایقان کو افزوں کرنے والے

نادر و اہم

# رسائل ستّہ ضروریہ


اعلیٰحضرت مجدد مأتہ حاضرہ مولانا الشاہ مفتی احمد رضا خاں صاحب قدس سرہٗ


- صلاۃ الصفا فی نور المصطفیٰ (صلی اللہ علیہ وسلم)
- نطق الہلال فی ولادالحبیب (صلی اللہ علیہ وسلم) والوصال
- الہدایۃ المبارکہ فی خلق الملٰئکہ (علیہم السلام)
- الصمصام علیٰ مشکک فی الارحام
- جمل النور فی نہی النساء عن زیارت القبور
- غایۃ التحقیق فی امامۃ العلی والصدیق (رضی اللہ عنہما)


یکے از مطبوعات

ادارہ نعیمیہ رضویہ سواد اعظم لال کھوہ موچی گیٹ لاہور

قیمت ۔ ایک روپیہ

مطبوعہ تعلیمی پرنٹنگ پریس لاہور